جو غزل بھیجئے اس میں بین الافراد دو بین مصرعہا فاصلہ زیادہ چھوڑیے۔" (عود ہندی، ص ۲۲۹)

قاضی صاحب سے مرزا غالب کا پتہ لکھنے میں تسامح ہوا تھا، وہ لال کنواں کا پتہ لکھتے رہے اور مرزا اپریل ۱۸۶۲ء میں بلی ماران میں منتقل ہو گئے تھے، اسکے باوجود قاضی صاحب کے مکاتیب انکو ملتے رہے، لال کنواں میں مرزا صاحب مولانا نصیر الدین عرف کالے صاحب کی حویلی میں رہتے تھے، قاضی صاحب نے اپنے مکتوب میں، کالے صاحب کے خیال میں، حکیم کالے خاں لکھ دیا، اس کے ساتھ ہی خط نہ بھیجنے کے تردد کا اظہار بھی کر دیا، گویا محلہ غلط، معرفت غلط، اس پر اظہار تردد اسکے باوجود مرزا کو مکاتیب ملتے رہے، مگر ان میں ضروری بات نہیں تھی، اسلیے جواب نہیں دیا، ایک خط میں لکھتے ہیں:

"قبلہ آپ کو خط کے بھیجنے میں تردد کیوں ہوتا ہے، ہر روز دو چار خط اطراف و جوانب سے آتے ہیں، گاہ گاہ انگریزی بھی اور ڈاک کے ہرکارے بھی میرا گھر جانتے ہیں، پوسٹ ماسٹر بھی میرا آشنا ہے مجھکو جو دوست خط بھیجتا ہے وہ صرف شہر کا نام اور میرا نام لکھتا ہے، محلہ بھی ضرور نہیں، آپ ہی انصاف کریں کہ آپ لال کنواں لکھتے رہے اور مجھکو بلی ماران میں پہنچتا رہا، یہ اب کی آپنے حکیم کالے خاں نام کیا لکھا ہے، اس غریب کو تو شہر میں کوئی جانتا بھی نہیں، خلاصہ یہ کہ خط آپ کا کوئی تلف نہیں ہوا، جو آپنے بھیجا وہ مجھکو پہنچا، بات یہ ہے کہ شوقیہ خطوں کا جواب کہاں تک لکھوں، میں نے آئین نامہ نگاری چھوڑ کر مطلب نویسی پر مدار رکھا ہے، جب مطلب ضروری التحریر ہو تو کیونکر نہ لکھوں۔" (عود ہندی، ص ۲۲۹ - ۲۳۰)

قاضی صاحب کی غزلوں میں کوئی سقم نہیں تھا، اسلیے مرزا صاحب نے غزلیات واپس کرتے ہوئے لکھا کہ ان غزلوں میں کہیں اصلاح کی جگہ نہیں، مرزا صاحب کو یہ اندیشہ تھا کہ قاضی صاحب یہ نہ سمجھ لیں کہ غزلیں بغیر اصلاح کے واپس کر دیں جو انکی آزردگی طبع کا باعث ہو،

"آداب بجالاتا ہوں۔ آپ کا نوازش نامہ پہنچا، غزلیں دیکھی گئیں، فقیر کا قاعدہ ہے کہ اگر کلام میں اسقاط و اغلاط دیکھتا ہوں تو رفع کر دیتا ہوں اور اگر سقم سے خالی پاتا ہوں تو تصرف نہیں کرتا، بقسم کھا کر کہتا ہوں کہ ان غزلوں میں کہیں اصلاح کی جگہ نہیں۔" (عود ہندی، ص ۲۳۰ - ۲۳۱)

مرزا غالب آموں کے رسیا تھے، قاضی صاحب نے جب انکی خدمت میں دو ٹوکرے آموں کے بھیجے تو انھوں نے دعاؤں کے ساتھ لکھا:۔

"سبحان اللہ سرآغاز فصل ایسے فرمائے میں اس کا بھیجنا تو یہ ہزار گونہ مسرت و شادمانی ہے، یہ غزل
مسنوع انتخاب ہے۔ اسکی تعریف کیا کروں۔ کلام اس بات میں کیا چاہتا ہوں کہ میں یاد رہا اور خدا کا آپ کو
خیال آیا۔ پروردگار بایںہمہ رواں پروری و کرم گستری و دادآوری سلامت رکھے۔" (عود ہندی ص۲۳۳)

ایک خط میں قاضی صاحب سے دیر سے خط نہ لکھنے کی شکایت کرتے ہیں،

"حضرت بہت دنوں میں آپ نے مجھکو یاد کیا۔" (ایضاً ص ۲۳۳)

مختصر یہ کہ مرزا غالب اور قاضی عبدالجمیل جنوں کے درمیان باہمی محبت، خلوص اور احترام کا تعلق تھا،
قاضی صاحب انکی صحت و عافیت دریافت کرتے رہے، ان کو تحائف بھیجتے، انکو دہلی آنے کی دعوت دیتے۔ مرزا صاحب
اپنے شاگرد کی دلجوئی کا خیال رکھتے اور انکی فرمائشیں بھی پوری کرتے۔ ایک مرتبہ قاضی صاحب نے نظم و نثر کی کتابوں
کی فرمائش کی اور ایک غزل کی نقل مانگی، مرزا صاحب نے جواب میں لکھا:

"شہر بہت غارت زدہ ہے، نہ اشخاص باقی نہ امکنہ۔ کتاب فروشوں سے کہہ دوں گا کہ اگر میری نظم و نثر
کے رسالوں میں سے کوئی رسالہ آجائیگا تو وہ مول لیکر خدمت میں بھیجدیا جائیگا۔ مصرعہ: دل ہی تو ہے
نہ سنگ و خشت + ایک دوست کے پاس بقیۃ النہب والغارت میرا کچھ کلام موجود ہے اس سے یہ غزل لکھوا کر بھیجدی۔"
(عود ہندی ص ۲۳۴)

مرزا صاحب کبھی قاضی صاحب کو کسی ادبی نکتے کی بابت تحریر فرماتے:

"دو باتیں سنیے طرح بسکون راے قرشت بمعنی قریب ہے لیکن اردو میں یہ لفظ مستعمل نہیں، وہ دوسرا
لفظ ہے۔ طرح بحرکت راے قرشت بروزن فرح اس کو بسکون راے مہملہ بولنا عوام کا منطق ہے
اس غزل طرح کی زمین طرح کی بہ بسکون اور بمعنی روش و طرز و طرح ہے۔" (مقتبسین)

اس خط میں غالب نے مولوی احمد حسن کو سلام لکھا ہے (المتوفی ۱۸۵۵ء) مفتی محمد حسن خاں امیر صدر الصدور
مراد آباد کے بڑے بھائی اور مفتی سلطان حسن خاں حسن کے والد بزرگوار تھے۔

مذکورہ بالا خط پڑھنے کے بعد قاضی صاحب نے غیاث اللغات کے حوالے سے لکھا کہ طرح کے معنی نمونہ اور قریبا

کے بھی ہیں۔ غالب نے جواب میں تحریر کیا:

"طرح بالفتح بمعنے نمونہ اور بمعنی قریب ہے لیکن طرح بفتحتین او رچیز ہے، غیاث الدین رامپور میں ایک مکتبی ملّا تھا، ناقل، عاقل جس کا ماخذ اور مستند علیہ قتیل کا کلام ہوگا، اس کا فن لغت میں کیا فرجام ہوگا"

(اردوئے معلی)

مرزا غالب ہندی نژاد فارسی گویوں کو مستند نہیں سمجھتے تھے، اسی بنیاد پر کلکتہ میں (۱۸۳۰ء) مرزا صاحب اور محمد حسن قتیل کے درمیان چشمک پیدا ہوگئی، مرزا صاحب تمام عمر اپنی راے پر قائم اور اپنی تحریروں میں قتیل پر طنز کرتے رہے،

غالب سوختہ جاں را چہ بہ گفتار آوری بہ دیارے کہ ندانند نظیری ز قتیل

اس خط میں بھی انھوں نے غیاث الدین کے ساتھ مرزا قتیل کو بھی شامل کرلیا اور طنزاً لالہ قتیل بھی لکھا۔

غالب کی یہ انتہا پسندی ان کی پیرانہ سالی میں ذہنی کرب کا سبب بنی، کیونکہ جب انھوں نے محمد حسین برہان دکنی کی فارسی لغت برہان قاطع (۱۸۶۱ء) پر اعتراضات کیے تو ان کے خلاف طوفان کھڑا ہوگیا، اور بحث علمی سطح سے اتر کر ذاتی اور شخصی رکیک حملوں تک آگئی، مرزا نے تیغ تیز میں اعتراف کیا ہے۔

"امین الدین (قاطع القاطع کے مصنف نے) وہ مغلظ گالیاں دی ہیں جو کنجڑے اور بھٹیارے استعمال کرتے ہیں، یا رب میاں امین الدین کس بری قوم کے اور پاجی گروہ کے ہیں کہ مولوی کہلائے، مدرس بنے، اگر الفاظ مستعملۂ قوم تھے"

آخر میں مرزا کی طرف سے امین الدین کے خلاف ازالۂ حیثیت کے مقدمہ تک نوبت پہنچی (۱۸۶۷ء)

غیاث الدین نے طرح کے معنی بیان کرنے میں لطائف اللغات، منتخب اللغات اور چراغ ہدایت کا حوالہ دیا تھا، انھوں نے یہ التزام پوری لغت میں کیا ہے، اور جن لغات سے استفادہ کیا تھا ان کی تفصیل مقدمہ میں دیدی تھی، اور یہ بھی بتادیا تھا کہ انھوں نے غیاث اللغات کی تالیف اس خیال سے کی ہے کہ درسی کتب کی تدریس میں آسانی پیدا ہو اور اس زمانے کی درسی کتب کی تفصیل بھی پیش کردی تھی، اور لغت کی ترتیب میں جو اصول پیش نظر رکھے تھے، مقدمے میں ان کا بھی اظہار کر دیا تھا، اور اس پرمشقت کام میں جو کوتاہیاں رہ گئی ہوں ان پر معذرت اور اہل علم وتمیز سے ان پر زبان ملامت نہ کھولنے کی درخواست کی تھی، مرزا غالب کے پیش نظر یہ امور نہیں رہے، انھوں نے

لغت پر تحقیقی نظر نہیں ڈالی، لغت نویس کو دیکھا جو انھیں لائق نظر آیا، اور انکے علم و تمیز پر ناقل ناقابل ٹھہرا جس کی لغت کا ماخذ ایک درجن سے زائد مستند و معروف لغات نہیں بلکہ مرزا قتیل کا کلام تھا، قاطع برہان کی تالیف میں بھی یہی ذہنیت کارفرما تھی، اور مرزا قتیل سے مبارزت طلبی کا سبب بھی یہی انداز فکر تھا، اگر امین الدین نے مرزا کے خلاف طنز و ہزل سے دریغ نہیں کیا تو یہ بھی اہل علم کے منصب کے منافی تھا، لیکن مرزا کو خطا سے بالا اور صرف ان ہی کو محقق سمجھنا اور انکی خطاؤں سے درگزر کرنا، اہل تحقیق کی خطا ہے، اس سے مرزا کی عظمت میں اضافہ نہیں ہوتا جس طرح امین الدین کی ہرزہ سرائی سے انکی عظمت میں کمی نہیں ہوتی ۔

قاضی عبد الجمیل جنون کا کلام نہیں ملتا، ان کے خاندان میں اب غالب کے سلسلے کی کوئی چیز محفوظ نہیں ہے، جو تھوڑا بہت سرمایہ محفوظ تھا وہ مولوی مہیش پرشاد لیگئے تھے جنون کے اشعار صرف تذکروں میں ملتے ہیں، ان میں غزل کا پورا لطف ہے:

انھوں نے آئینہ دیکھا تو میں نے منہ ان کا      حواس و ہوش بجا واں تو یاں بھی نہیں

نہ سہی لطف و عنایت ستم و جور سہی      غم تو یہ ہے کہ نہیں حال کا پرساں کوئی

گرم کیوں ہوتے ہو اغیار کے آگے مجھ پر      آگ میں ڈالیے پر یوں نہ جلایا کیجیے

تاب و طاقت نہ رہی فرقت جاناں میں جواب      بار غم ناز نہیں ہے کہ اٹھایا کیجیے

گالیاں کھا کے رہوں چپ یہی بات اچھی ہے      کہ بگڑتا ہوں تو وہ اور بناتا ہے مجھے

آیا نہ ان کو تفرقۂ جان و دل پسند      دل لے چکے تھے جان بھی اب آکے لیجیے

بیمار عشق کو نہ لگا ہاتھ اے طبیب      کچھ درد سر نہیں ہے کہ اچھا دوا سے ہو

جو حسیں ہم کو ملا کافر بے دیں ہی ملا      جس کو دیکھا اسے غارت گر ایماں دیکھا

نہ ہوا خندۂ بے وجہ گوارا گل کو      ہم نہ کہتے تھے نہ کر سیر گلستاں دیکھا

کہاں یہ تاب کہ آنکھیں ملا سکوں تجھ سے      کہ اک نگہ میں دگرگوں ہے حال محفل کا

بن جو رخصت ہو کے اس سے پھر گیا تو یہ کہا — کیوں گئے کیوں آئے کیا بھولے تھے کیا یاد آگیا

سامنے یوں نکل جاتے ہیں وہ — ان سے گویا کچھ شناسائی نہیں

کچھ آیا راہ پہ شاید وہ بدگماں میرا — کہ رات ذکر بہت کچھ رہا وہاں میرا

یہ کیا کہ غیر نے جو کچھ کہا بجا ہے وہی — مری زبان سے سنتے مگر بیاں میرا

جنوں نے جور کا شکوہ کیا تو کہتے ہیں — کہاں کو چھوڑ کے جاؤ گے آستاں میرا

ہے سر شام ہی سے بھاری رات — ہائے کیسے کٹے گی ساری رات

سرسری تھا گلۂ جور و جفائے جاں — تم پشیماں نہ کرو مجھ کو پشیماں ہو کر

غم تو یہ ہے کہ میں نے ان سے بات — کیوں کہی دل کی بے قراری کی

ہجر میں کون تھا مرا ہمدرد — کچھ ترے غم نے غم گساری کی

اے جنوں مر کے اس ستمگر پہ — قدر بھی کھوئی جاں نثاری کی

جنوں کے صاحبزادے قاضی عبدالخلیل بھی شاعر تھے اور انکا تخلص حیراں تھا، انھوں نے ابتدا میں حسن رضا خاں حسن تلمیذ داغ سے کلام پر اصلاح لی، بعد میں جب اختلاف عقائد کی بنا پر دونوں کے تعلقات کشیدہ ہوگئے، تو حافظ پیلی بھیتی کو کلام دکھایا، اس طرح انکے دونوں اساتذہ دبستانِ غالب سے غیر متعلق تھے، حیراں کا انتقال ۱۹۳۳ء میں ہوا، ان کے انتقال کے بعد اس خاندان کی اعلیٰ ادبی روایات کا بھی خاتمہ ہوگیا۔

سید مفتی سید احمد خاں
متوفی [illegible]

غالب نے اپنے مکتوب بنام قاضی عبدالجمیل جنوں میں لکھا تھا:۔

"صاحب وہ خط جسمیں اشعار سید مظلوم کے تھے مجھکو پہنچا اور اسکا جواب تم کو بھیجا"۔ (عود ہندی[۲۳۲])

اس مکتوب میں سید مظلوم سے مراد مفتی سید احمد خاں سید ہیں، جو جنوں کی اہلیہ کے حقیقی ماموں تھے، مفتی سید احمد خاں کے والد کا نام سید کرامت علی تھا اور وہ سنبھل (ضلع مراد آباد) کے رہنے والے تھے، مفتی صاحب بریلی میں رہتے تھے۔ وہ ایک خوبصورت اور خوش سیرت، علم و فضل سے آراستہ تھے۔ انھوں نے مروجہ علوم [illegible] طب

کی تحصیل کی تھی، ۱۸۵۷ء کے انقلاب میں انھوں نے انگریزوں کے خلاف نواب خان بہادر خاں کا ساتھ دیا، خان بہادر خاں کی نظامت کے زمانے میں وہ مفتی کے عہدے پر سرفراز ہوئے، بریلی میں انگریزوں کے تسلط کے بعد بغاوت کے جرم میں جزائر انڈمان بھیجے گئے، خاکِ وطن نصیب نہ ہوئی، جوان العمری میں فوت ہوئے، کوئی اولاد نہیں تھی کہ سلسلۂ خاندان باقی رہتا۔ (آئینۂ دلدار ص ۱۲۸، سہ ماہی اردو، کراچی جنوری ۱۹۶۶ء ص ۱۰۷)

مفتی سید احمد خاں، مرزا غالب کے شاگرد تھے، بیتاب تخلص تھا، مرزا صاحب کو ان سے بڑی خصوصیت تھی، اپنے فارسی مکتوب تاریخ ۳ اکتوبر ۱۸۵۸ء کو ان سطروں سے شروع کرتے ہیں:

"سید عالی تبار را گرد سر گردم و پیش گاہش روئے سیاہ خویش بزمین سایم۔ وہر چند از شرم گناہ سخن نمی توانم کرد ہم بدیں اندیشہ کہ مبادا رفتہ رفتہ پیوند مہر از ہم گسلد ناچار بگفتار آیم۔ درود نامۂ نامی جاں در تن و فسون شادمانی بر من دمید۔ الخ" (آئینۂ دلدار، ص ۹۱)

جولائی ۱۸۵۰ء میں مرزا صاحب نے تاریخ تیموریہ لکھنا شروع کی تھی جس کی وجہ سے بہت مصروف تھے، اور یہ مصروفیت تعویقِ جواب کا سبب بنی تھی، چنانچہ فرماتے ہیں:-

"سخن این ست کہ خسرو انجم سپاہ دہلی خلد اللہ ملکہ و سلطانہ نامہ نگار را بنگارش تواریخ فرمانروایانِ تیموریہ و کشور کشایانِ بابریہ گماشتہ است و از سہ ماہ بدیں کار ماموریم روز و شب خامہ از جنبش آرام ندارد۔ رسالہائے وقائع و سوانح سلاطین سلف برے یک دگر نہادہ و دفتر دفتر اوراق پراگندہ بر شیرازہ بر گذشتہ ام انتخاب زدن و بازبہ عبارتے روشن مسودہ کردن و مسودہ را دگر بارہ دوبارہ بسواد اندر آوردن یکے از کارفرما فرستادن ویکے خود نگاہ داشتن۔ وایں ہمہ کار را بہ تنہائی انجام دادن می دانم دل کہ چہ مایہ آشوب دارد۔" (آئینۂ دلدار ص ۹۲)

مرزا صاحب نے مفتی صاحب کو مشورہ دیا کہ وہ مولوی دلدار علی صاحب مذاق (۱۸۱۹ء تا ۱۸۹۳ء) تلمیذ ذوق سے مشورۂ سخن کریں۔

"دل بہ شرم آنچناں بستہ ام کہ بنظم و نثر تو ہم پرداخت مشفقی مولوی محمد دلدار علی صاحب مذاق کہ بدانست بندہ در

سخن آفرینی با سلطان الشعرا شیخ محمد ابراہیم ذوق بر برد بہ اعتقاد خویش شاگرد آن و دیرینہ سخن وراند آخرہ ہمدم و ہمنشین آن والا گہراند چوں با ایشان در سخن مشورت نبود و مشورت در سخن ننگ نیست، غلط کاران استادی و شاگردی را دو رپردہ اند۔ نزد بندہ ہمزبانی و ہم نفسی بیش نیست۔ نامہ نگار شاگردان خویش را ہمدم و ہمرازی شمرد و ہرگز بچشم کم در ایشان نمی نگرد۔ استاد چرا خود بالد و شاگرد چرا فروتنی کند کہ در ہر راہ و ہر گام از خود پیش است رہنما بود و نقش بجائے خویش است۔" الخ (آئینہ دلدار، ص ۹۲ و ۹۳)

اس مکتوب کے علاوہ مفتی صاحب کے نام ان کا کوئی اور مکتوب نہیں ملتا، مفتی صاحب کا کلام بھی نہیں ملتا، البتہ ایک مناجات جو انھوں نے انڈمان میں لکھی تھی، محمد ابرار علی صدیقی مولف آئینۂ دلدار کے پاس محفوظ ہے، محمد ایوب قادری نے اس مناجات کے تین بند حکیم عبدالغفور آنولوی بریلوی کی قلمی بیاض ([illegible]) سے حاصل کرکے اپنے مقالے "جزائر انڈمان و نکوبار میں مسلمانوں کی علمی خدمات" میں نقل کیے ہیں، بطور نمونہ کلام وہ تین بند یہاں نقل کررہا ہوں:

قسم ہے تجھے اے نسیم سحر — مری بیکسی پر ذرا رحم کر
میسر نہیں کوئی پیغامبر — مدینے میں ہو کے جو تیرا گذر
تو میری طرف سے زمیں چوم کر — یہ کہنا بدرگاہِ خیر البشر

نبی الوریٰ یا نبی الوریٰ
ببیں حالِ ما یا نبی الوریٰ

بندھے بند آہن سے دست و پا — رہا بند یک چند آب و غذا
نہ سنتا تھا جو کچھ وہ سب کچھ سنا — نہ ہوتا تھا جو کچھ وہ سب کچھ ہوا
لٹا گھر دیار وطن بھی چھٹا — چھٹے سب کے سب دوست اور آشنا

نبی الوری یا نبی الوری
ببیں حالِ ما یا نبی الوری

جہاں پر عیاں حسن اخلاق ہے     ثنا گر ترا آپ خلاق ہے

ترے نام سے روشن آفاق ہے     تری ذات احسان میں طاق ہے

اسیری بہت اس پہ اب شاق ہے     یہ سید رہائی کا مشتاق ہے

نبی الوریٰ یا نبی الوریٰ

بہیں حال ما یا نبی الوریٰ     (شاہی اردو کراچی جنوری ۱۹۶۶ء)

**صبا، محمد حسین، متوفی ۱۸۹۰ء** | ان کے متعلق مالک رام نے تذکرہ ضیغم کے حوالے سے تلامذۂ غالب میں تحریر کیا ہے:[1]

"یہ نو مسلم تھے، ان کے والد کا نام بہادر سنگھ تھا، فارسی اور ریاضی میں بھی اچھی مہارت تھی، اردو کے علاوہ فارسی میں بھی کہتے تھے۔ ۱۳۰۷ھ [۱۸۸۹ء یا ۱۸۹۰ء] میں انتقال ہوا۔

بوسۂ مژگاں و ابرو کا چکھا تا ہے مزہ     لب زخم دل کا مل جانا تری تلوار کا

قیس سے جو وحشت بالکل صاف تم نے لیا     بستیوں پر چل کے اب عوی کرو کہسار کا

اسیر پنجۂ خورشید ماہ را دیدم     گرفت دست نگاریں چو جام مینا را

مجھے ان کے متعلق مزید معلومات نہیں مل سکیں۔

**وحشی، قاضی عبدالرحمن** | وحشی کے متعلق مجھ سے بریلی کے ایک معمر سخنور علی حسین ضمیر (متوفی ۲۶ جون ۱۹۶۸ء) نے کہا تھا کہ انکا تعلق خاندان مفتیان سے تھا اور وہ محلہ ذخیرہ میں رہتے تھے، میں نے ضمیر صاحب مرحوم کی نشاندہی پر مفتی صاحب حسن شیوا عثمانی سے دریافت کیا۔ انھوں نے فرمایا

"ایک ہی خاندان کے چند نفوس بریلی آکر مقیم ہو گئے، ایک گھر زراش ٹولے میں میرے حقیقی منجھلے پھوپھا صاحب قبلہ مولوی سید اکبر حسن صاحب صولت کا دوسرا گھر میری دادھیال گلی مفتیان، تیسرا گھر میرے والد صاحب قبلہ کی نانیہال مولوی سید عنایت علی صاحب جو ذخیرہ میں تھی اور پرانے زمانے میں حویلی میر عنایت علی صاحب کے نام سے مشہور تھی، چوتھا گھر میرے نانا صاحب قبلہ کا جس میں بھائی صاحب قبلہ [مفتی صادق حسن صادق] فروکش ہیں، بیچا ملک مولوی برکات احمد صاحب وکیل کے نام سے

---

[1] تلامذۂ غالب ص ۱۹۲

ابتک مشہور ہے، اس سے پہلے بڑی حویلی، دوسری حویلی میر حسن کے نام سے معروف تھی، اور پانچواں گھر چھوٹی حویلی موسومہ حویلی میر حسن صاحب جو قاضی عبدالرحمن وحشی کے بزرگوں کی تھی، اور چھٹا گھر پھاٹک قاضی صاحب قاضی عبدالجلیل صاحب جنون کا تھا" الخ

"عجیب اتفاق ہے کہ اسوقت میری ہمشیرہ صاحبہ آئی ہوئی ہیں، ان سے قاضی صاحب [قاضی عبدالرحمن وحشی] کے متعلق ذکر آیا تو انھوں نے فرمایا کہ وہ بڑے پھوپھا جان (مولوی مفتی حکیم عزیز الحسن صاحب مرحوم) کے حقیقی خالہ زاد بھائی تھے اور وہ ہمیشہ انکے پاس رہے، ان ہی کے پاس ان کا انتقال بھی ہوا" الخ (مکتوب [illegible] صاحب بنام راقم ۳ اپریل ۱۹۷۲ء)

میر حسن صاحب کے متعلق تو کچھ معلوم نہ ہو سکا بجز اسکے کہ وہ بھی خاندان مفتیان بریلی کے ایک بزرگ تھے اور کسی زمانے میں ایک حویلی انکے نام سے منسوب تھی، البتہ مفتی عزیز الحسن صاحب سے متعلق معلوم ہوا کہ وہ مفتی محمد حسن خاں اسیر، صدر الصدور مراد آباد تھے (جنکے یہاں غالب نے رامپور سے واپسی پر پانچ روز قیام کیا تھا) کے فرزند اور نامور طبیب تھے، قاضی عبدالرحمن وحشی انکے خالہ زاد بھائی

قاضی عبدالرحمن وحشی کی ایک غزل گلدستہ نہال سخن بریلی بابتہ جون ۱۹۱۴ء میں چھپی تھی، جس پر قاضی صاحب کے نام کے ساتھ تلمیذ غالب بھی تحریر ہے، وہ غزل یہ ہے:-

| | |
|---|---|
| جاں فروشی کا اگر دعوی عدو کرتے ہیں | لیجئے ہم بھی تہ تیغ گلو کرتے ہیں |
| چاٹ یہ حضرت واعظ کو پڑی ہے مے کی | ہم اگر جام تو خالی وہ سبو کرتے ہیں |
| آپ جو چاہیں کہیں آپ کی بیجا بھی بجا | غیر کیوں آپ کی باتوں پہ رفو کرتے ہیں |
| تشنۂ شوق شہادت ہیں بلا کے جانباز | آپ شمشیر سے تر اپنا گلو کرتے ہیں |
| زخم سوزن میں ہے کچھ کچھ اثر نوک مژہ | لب زخم اسلیے ارمان رفو کرتے ہیں |
| ہاتھ آیا مجھے اس پردہ نشیں کا دامن | جس کو لینے کو فرشتے بھی وضو کرتے ہیں |
| نگہ جلوہ پرست ان کی نہ دل دادۂ عشق | کیوں مرا رشک بھرا دوست عدو کرتے ہیں |
| کیوں نہ ہو پشت فلک خم شدہ تا زمیں | بود و باش اس پہ جو بے آئینہ رو کرتے ہیں |
| کہیں وحشی کی نماز [illegible] قضا ہوتی ہے | میکدہ میں وہ گلابی سے وضو کرتے ہیں |

قاضی عبدالرحمن وحشی [illegible]

# تہذیب کی تشکیل جدید

از جناب مولانا محمد تقی صاحب امینی ناظم شعبۂ دینیات مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

(۶)

متکلمین میں فخر الدین رازی کی تعبیر | متکلمین نے جو تعبیرات اختیار کی ہیں اُن کا خلاصہ یہ ہے :۔

امام فخر الدین رازی کہتے ہیں :۔

"اللہ کا رسول کاملین میں سب سے زیادہ کامل اور فاضلین میں سب سے زیادہ فاضل ہوتا ہے، وہ انسانیت کی آخری سرحد پر ہوتا ہے، پہلے ثابت ہو چکا ہے کہ ہر نوع کی انتہا، دوسری بلند نوع کی ابتدا سے ہوتی ہے، نوع بشر کی انتہا چونکہ ملکوتیت کی ابتدا ہے اس بنا پر اللہ کا رسول ان اوصاف سے متصف ہوتا ہے جو ملکوتیت کے مناسب ہوتے ہیں مثلاً جسمانی علائق کی طرف اسکی توجہ کم ہوتی ہے اور عالم رُوحانیت میں جذب انجذاب کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے جس کی بنا پر اسکی قوت نظری اسقدر کامل ہوتی ہے کہ اس میں تجلیات قدسیہ اور معارف الٰہیہ مرتسم ہوتے ہیں، اور قوت عملی اسقدر موثر ہوتی ہے کہ عالم اجسام میں اسکے ہاتھوں تصرفات وجود میں آتے ہیں، معجزہ سے یہی مراد ہے۔"[1]

امام غزالی کی تعبیر | امام غزالی خواص نبوت میں کہتے ہیں :۔

| | |
|---|---|
| ولہا خواص ثلث احدها تابعۃ لقوۃ التخیل والثانیۃ تابعۃ لقوۃ العقل النظری والثالثۃ لقوۃ العقل العملی[2] | نبوت کے تین خاصے ہیں، ایک خاصہ قوت تخیل کے تابع ہے دوسرا قوت عقل نظری کے تابع ہے اور تیسرا قوۃ عقل عملی کے تابع ہے۔ |

پھر قوت تخیل کی کارگذاری بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں :۔

"قوۃ متخیلہ بیداری کے عالم میں وہی عمل کرتی ہے جو خواب کی حالت میں کرتی ہے یعنی ان واقعات کو لیتا ہے

---

[1] مطالب العالیہ المقدمۃ الخامسہ [2] معارج القدس مخطوطہ آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

انکی حکایت کرتی (نقل اتارتی) ہے اور قوت حسیہ پر یہانتک چھا جاتی ہے کہ متخیلہ کی صورتیں حس مشترک میں اتر آتی ہیں، پھر اسکے بعد طرح طرح کی خدائی (غیبی) صورتیں دکھاتی دیتی اور خدائی باتیں سنائی دیتی ہیں جو مدرکات وحی کا اثر ہوتی ہیں۔ یہ حالت وصف نبوت کے کمتر درجہ کی ہے، اس سے قوی تر درجہ یہ ہے کہ حالتیں اور صورتیں اس مضبوطی کے ساتھ اپنی ہیئت پر قائم ہو جائیں کہ وہ قوۃ متخیلہ کو دوسری چیزوں کی تصویر اتارنے کا موقع ہی نہ دیں، پھر اس سے بھی زیادہ قوی درجہ یہ ہے کہ قوۃ متخیلہ حکایت کرنے اور نقل کرنے میں ہمیشہ سرگرم عمل رہے اور قوۃ عقلیہ اور وہم اسکی قائم کردہ صورتوں سے اختلاف نہ کریں تو متخیلہ کی قائم کردہ صورتیں حافظہ میں رہ جائیں گی اور قوت متخیلہ حس مشترک پر اس حد تک اثر انداز ہوگی کہ اس میں عجیب غریب صورتیں منقش ہونگی، اور ہر ایک اپنا کام اپنے طریقہ پر جاری رکھے گی، یہ نبوت کا وہ طبقہ (درجہ) ہے جس کا تعلق قوت عقلی اور خیالی سے ہے۔" (معارج القدس [illegible])

ایک اور جگہ کہتے ہیں :-

ان لسان الحال یصیر مشاھداً محسوسا علی سبیل التمثیل وھذہ خاصیۃ الانبیاء و الرسل علیھم الصلوٰۃ والتسلیم کما ان لسان الحال یتمثل فی المنام لغیر الانبیاء ویسمعون صوتا وکلاما لمن یری فی منامہ ان جملا یکلمہ اوفرسا یخاطبہ او میتا یعطیہ شیئاً او یاخذ بیدہ او یطلب منہ شیئاً......
وغیر ذلک مما یراہ النائم فی منامہ فالانبیاء علیھم الصلوٰۃ والسلام یرون ذلک فی الیقظۃ ویخاطبھم ھذہ الاشیاء فی الیقظۃ فان

یہ نبیوں اور رسولوں کا خاصہ ہے کہ انکے سامنے زبان حال متمثل ہوکر مشاہدہ محسوس ہوتی ہے جس طرح نیند کی حالت میں زبان حال غیر انبیاء کے سامنے متمثل ہوکر محسوس ہوتی ہے اور وہ آواز و گفتگو سنتے ہیں مثلاً سونے والا اونٹ و گھوڑے کو کلام کرتا ہوا دیکھتا ہے، نیز میت کو کوئی چیز دیتے پکڑتے یا چھینتے ہوئے دیکھتا ہے، اسی طرح انبیاء علیہم السلام ان چیزوں کو بیداری کی حالت میں دیکھتے ہیں، اور ان سے یہ چیزیں گفتگو کرتی ہیں، فرق اس قدر ہے کہ بیدار شخص تمیز نہیں کرپاتا کہ یہ گفتگو خیالی ہے یا حسی وخارجی ہے، اور سونے والا شخص بیداری کے بعد جان لیتا ہے۔

([illegible])

[illegible]

**ولی اللہ کی تعبیر** شاہ ولی اللہ صاحب کہتے ہیں :-

"اللہ کے ارادہ کے مطابق رسول ایسی تجلیات سے مستفید ہوتا ہے جو اس کو بشریت سے اچک کر حظیرۃ القدس میں پہنچا دیتی ہے جس کے بعد ملاء اعلیٰ کے علوم، انکی باہمی گفتگو، رحمت الٰہی کے ارادے اور الہام خیر جو لوگوں کے دلوں میں ہیں یہ سب وحی متلو کی شکل میں رسولؐ کے مدارک میں منعقد ہوتے ہیں اور پھر کتاب کی شکل میں منتظم ہوتے ہیں۔" (فیوض الحرمین ص ۷۱ و ۱۰۷ مطبع احمدی)

دوسری جگہ ہے :-

وکذلک الوحی المتلو لا ینعقد الا فی الالفاظ والکلمات والاسالیب المخزونۃ فی ذھن الموحی الیہ وکذلک اوحی اللہ الی العرب باللغۃ العربیۃ والی السریانیین باللغۃ السریانیۃ (ایضاً)

اسی طرح وحی متلو صرف ان الفاظ، کلموں اور اسلوب میں منعقد ہوتی ہے جو رسولؐ کے ذہنی خزانہ میں محفوظ ہوتے ہیں، اور اسی طرح اللہ نے عربوں کیلئے عربی زبان اور سریانی بولنے والوں کے لیے سریانی زبان میں وحی کی۔

شاہ صاحب نے فارسی رسالہ سطعات میں بھی اس مسئلہ پر بحث کی ہے، اس میں کہتے ہیں۔

"تدبیر الٰہی جو اصلح کے انتخاب پر مبنی ہے وہ ایک زمانہ میں اسکی مقتضی ہوتی ہے کہ انسانوں میں ایک فرد کامل کو واسطہ بنا کر اسکے ہاتھوں اپنے مقصود کو پورا کرے، چنانچہ یہ ارادہ بعینہ اس فرد کامل کے حجر بحت (دل کا اعلیٰ حصہ) میں اس طرح منطبع ہو جاتا ہے جیسے سورج کی ہیئت آئینہ میں منطبع ہوتی ہے، اسوقت قلبی و عقلی قوتیں حجر بحت کے نور سے منور ہو جاتی ہیں، اور بہت سے علوم و بشمار ارادے اس پر نازل ہوتے ہیں۔" (سطعات ص ۱۰)

مذکورہ تصریحات میں نفس ناطقہ، قوۃ متخیلہ، قلب، حجر بحت (دل کا اعلیٰ حصہ) وغیرہ کو اصل اہمیت حاصل ہے جن کی وضاحت قوت باطنی، خلقی وجدان، داخلی شعور اور باطنی فعالیت یا عقل وقلب کی ترقی یافتہ شکل سے کی جا سکتی ہے۔

**متقدمین نے وحی اور مقام نبوت کو ماورائے عقل تسلیم کیا ہے** ان تعبیرات کے باوجود متقدمین نے وحی اور مقام نبوت کو ماورائے عقل تسلیم کیا ہے۔

جیسا کہ ابن خلدون نے کہا ہے :-

واتبع ما امرك الشارع من اعتقادك وعملك
فهو احرص على سعادتك واعلم بما ينفعك
لانه من طور فوق ادراكك ومن نطاق
اوسع من نطاق عقلك وليس ذلك بقادح
في العقل ومداركه بل العقل ميزان صحيح
فاحكامه يقينية لا كذب فيها غير انك
لا تطمع ان تزن به امور التوحيد والآخرة
وحقيقة النبوة وحقائق الصفات الالهية
وكل ما وراء طوره فان ذلك طمع في محال

(مقدمہ ابن خلدون مطبوعہ مصر ص ۳۴۴)

شارع کے بتائے ہوئے اعتقادات اور اعمال کا اتباع کرو
کیونکہ وہ تم سے زیادہ تمہارے بہی خواہ اور تمہارے فائدہ کی
چیزوں کو جاننے والے ہیں. کیونکہ ان کا علم تمہارے ادراک
سے بالا اور ایسے ذریعہ سے حاصل ہے جو دائرہ جو تمہاری
عقل کے دائرہ سے وسیع تر ہے، یہ چیز عقل اور اسکے
ادراک کے منافی نہیں ہے بلکہ عقل ہی میزان صحیح ہے، اسکے
احکام (بڑی حد تک) یقینی اور جھوٹ سے پاک ہوتے ہیں
لیکن یہ میزان ایسی نہیں ہے جس سے توحید، آخرت اور
نبوت وصفات الٰہیہ کے حقائق کا وزن کر سکیں، یہ ایک
محال طمع ہے کیونکہ یہ چیزیں عقل کے طور و ادراک سے ماوراء ہیں۔

پھر عقل کی محدودیت بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں :

ومثال ذلك مثال رجل رأى الميزان الذي
يوزن به الذهب فطمع ان يزن به الجبال
وهذا لا يدرك على ان الميزان في احكامه
غير صادق لكن العقل قد يقف عنده ولا
يتعدى طوره حتى يكون له ان يحيط بالله
وبصفاته فانه ذرة من ذرات الوجود
الحاصل منه وتفطن في هذا اغلاط من

اسکی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص سونا چاندی تولنے کے کانٹے
(ترازو) سے پہاڑ تولنے کا ارادہ کرے تو (جب ایسا نہ کر سکے)
یہ نہ کہا جائیگا کہ کانٹا (ترازو) وزن بتانے میں ناقص ہے بلکہ
یہ کہا جائیگا کہ ترازو کی ایک حد ہے جس کے آگے وہ کام
نہیں دے سکتی ہے، اسی طرح میزان عقل کی بھی ایک حد
ہے جہاں وہ ٹھہر جاتی ہے، اس سے آگے اللہ کی ذات وصفات
کا احاطہ نہیں کر سکتی ہے کیونکہ عقل بھی وجود کے ذرات

(یقدم العقل علی السمع فی امثال هذه القضایا وقصور فهمه واضمحلال مدابه

(مقدمہ ابن خلدون ص ۴۶۳ مطبوعہ مصر)

یہ ایک ذرہ ہے جو اللہ کی طرف سے حاصل ہوتا ہی اس سے تم ان لوگوں کی غلطی اور کم فہمی معلوم کر سکتے ہو جو عقل کو اس قسم کے معاملات میں نقل (سمعیات) پر ترجیح دیتے ہیں

امام غزالی نے کہا ہے

عقل سے ماوراء ایک راستہ ہے جس میں دوسری (باطنی) آنکھ کھلتی ہے اور اس کے ذریعہ غیب کی باتیں اور مستقبل کی چیزیں معلوم ہوتی ہیں اور ان امور کا انکشاف ہوتا ہے جن میں عقل کام نہیں دے سکتی..... جن بعض عقلاء نے اس راستہ کا انکار کیا ہے ان کے پاس کوئی دلیل نہیں ہے، ان کا یہ انکار محض جہالت کی وجہ سے ہے"۔ (المنقذ من الضلال القول (صفحہ ۵۸)

شیخ احمد سرہندی (مجدد الف ثانی) نے کہا ہے:

چنانچہ طور عقل ورائے طور حس است کہ آنچہ بحس مدرک نشود عقل ادراک آن می نماید ہمچنین طور نبوت ورائے طور عقل است آنچہ بعقل مدرک نشود بتوسل نبوت درک می آید ہر کہ ورائے طور عقل طریقے از برائے معرفت اثبات نمی نماید فی الحقیقت منکر نبوۃ است ومتصادم بداہت

(مکتوبات مجدد جلد ۳)

جس طرح عقل کا راستہ حواس کے راستے سے ماوراء ہے کہ جو چیز حواس کے ذریعہ نہ جانی جا سکے اس کو عقل معلوم کر لیتی ہے، اسی طرح نبوت کا راستہ عقل کے راستے سے ماوراء ہے، جو بات عقل سے نہ معلوم ہو سکے وہ نبوت کے ذریعہ سے معلوم ہو جاتی ہے جو شخص عقل کے ماوراء کوئی ذریعۂ علم نہیں تسلیم کرتا وہ دراصل نبوت کا منکر اور بداہت سے متصادم ہے۔

مذکورہ تعبیرات میں دو قسم کی خامیاں ہیں وحی اور مقام نبوت کو ماورائے عقل تسلیم کرنے کے باوجود مذکورہ تعبیرات میں دو قسم کی خامیاں ہیں:

(۱) شعور ولایت اور شعور نبوت کا فرق واضح نہیں ہے (۲) قرآن و حدیث میں امتیاز قائم کرنا مشکل ہے۔

تشکیل جدید کی تعبیر میں یہ خامیاں نہیں ہیں لیکن تشکیل جدید میں جو تعبیر اختیار کی گئی ہے اس میں دونوں کے مقامات اور سرچشمے علیحدہ علیحدہ اور ایک دوسرے سے متمائز ہیں، اس بنا پر جدید تعبیر میں مذکورہ خامیوں کی گنجائش نہیں ہے، جیسا کہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ شعور ولایت کا تعلق مقام قلب سے ہے اور شعور نبوت کا مقام وحی سے ہے

پھر ان دونوں کے اعتبار سے وحی کی دو قسمیں ہیں :-

(۱) ایک وہ جس کا سرچشمہ مقام قلب ہے۔ (۲) وہ جس کا سرچشمہ مقام وحی ہے۔

پہلی قسم کلام نبی (حدیث) ہے جو نبوت کے خلقی وجدان و داخلی شعور کا نتیجہ ہے، اور دوسری قسم کلام الٰہی (قرآن) جو انسانیت کی آخری منزل پر آخری پیغمبر کو اللہ کی طرف سے عطا ہوا ہے۔

کلام عرب میں لفظ وحی کا استعمال چونکہ عام ہے مثلاً اشارہ کرنا، لکھنا، پیغام بھیجنا، خفیہ بات کرنا، دل میں بات ڈالنا وغیرہ[1]، اس بنا پر شرعی اعتبار سے دونوں قسموں پر اس کا اطلاق صحیح ہے۔

**ایک شبہہ کا جواب** | اس تعبیر میں حدیث کا سرچشمہ اگرچہ مقام قلب ہے لیکن اس سے اسکی اہمیت اور استناد و اعتبار میں کوئی فرق نہیں آتا، کیونکہ انبیاء علیہم السلام کے قلوب ہر وقت نور نبوت اور تجلیاتی شعور سے متصف رہتے ہیں، اور نفس و شیطان کی خلل اندازیوں سے انکی حفاظت ہوتی رہتی ہے، چنانچہ ابن تیمیہ کہتے ہیں :-

فمن جرّب ما یقولونہ (ای الانبیاء) ویقولہ غیرھم وجد الصواب معھم والخطاء مع مخالفھم کما قال الرازی مع انہ من اعظم الناس طعنا فی الادلۃ السمعیۃ[2] لقد تاملت الطرق الکلامیۃ والمناھج الفلسفیۃ فما رأیتھا تشفی علیلا وتروی غلیلا ووجدت اقرب الطرق طریقۃ القرآن اقرأ فی الاثبات الیہ یصعد الکلم الطیب الخ والرحمٰن علی العرش استوی واقرأ فی النفی لیس

جس شخص نے بھی انبیاء علیہم السلام کے ارشادات اور دوسروں کے اقوال کا تجربہ کیا ہے اس نے یقیناً انبیاء کو حق پر اور انکے مخالفوں کو خطا پر پایا ہے جیسا کہ امام رازی کو جو سمعی دلائل پر طعن کرنے میں سب سے آگے ہیں یہ کہنا پڑا کہ میں نے فلسفہ اور علم کلام کے طریقوں میں بہت غور کیا لیکن ان میں سے کسی کو مریض کو شفا دینے والا اور پیاسے کو سیراب کرنے والا نہیں پایا، البتہ قرآن کا طریقہ زیادہ قریب پایا، مثلاً اثبات میں یہ آیات الیہ یصعد الکلم الطیب الخ اور الرحمٰن علی العرش استوی

[1] لسان العرب حرف الواو و الیاء، قاموس المحیط باب الواو و الیاء، اقرب الموارد باب الواو، المفردات فی غریب القرآن
[2] رسائل ابن تیمیہ رسالہ ۱۰ ج ۱ ...

كمثله شيء، ولا يحيطون به علما ومن جرب
بمثل تجربتي عرف مثل معرفتي وايضا فمن
اعتبر ما عند الطوائف الذين لا يعتصمون
بتعليم الانبياء وارشادهم واخبارهم
وجدهم كلهم حائرين ضالين شاكين
مرتابين او جاهلين جهلا مركبا
(رسائل ابن تیمیہ، رسالہ الفرقان مطبوعہ مصر ص ۱۰۹)

اور نفی میں یہ آیتیں لیس کمثلہ شئ، اور لا یحیطون
بہ علما جو شخص میری طرح تجربہ کریگا اس پر میری ہی
طرح یہ منکشف ہو جائے گا اور جو شخص ان لوگوں
کے اقوال میں غور کرے گا جنھوں نے انبیاء کی
تعلیم اور ان کے ارشادات کو مضبوطی کے ساتھ
نہیں پکڑا تو وہ ان کو تحیر، شک، گمراہی اور
جہل مرکب میں مبتلا پائے گا۔

> وحی کو عقل وقلب دونوں پر فوقیت حاصل ہے

تشکیل جدید میں وحی کو عقل وقلب دونوں پر فوقیت حاصل ہے، لیکن وحی ہر امر واقعی کو بالالتزام نہیں بیان کرتی، بلکہ عقل وقلب کو بھی اپنے اپنے دائرۂ کار میں اپنی ذمہ داریوں سے سبکدوش ہونے کا موقع دیتی ہے، ایسی حالت میں اگر ان میں سے صرف ایک کو رہنمائی کے لیے کافی سمجھ لیا گیا تو نہ ماورائی ذہنیت کی نمود ہوگی اور نہ انسان اپنا مقام حاصل کرنے میں کامیاب ہو سکے گا۔ جیسا کہ عارفین نے کہا ہے

الشرع لم يلتزم بيان كل امر واقعي
ما نفاه فهو منفي في نفس الامر وما
اثبته فهو ثابت فيها وما سكت عنه
فيحتملها فالدال على احدهما لا يعارض
الشرع فتنبه ولا تكن من الغافلين
(عبقات عبقہ ۴۴)

شریعت نے ہر امر واقعی کے بیان کا التزام نہیں
کیا ہے، جس چیز کی نفی کی وہ حقیقت میں منفی ہے
اور جس کا اثبات کیا ہے وہ حقیقت میں ثابت ہے،
اور جس سے خاموشی اختیار کی اس میں دونوں
احتمال ہیں، پس جو احتمال دو میں سے کسی ایک سمت متعین
کر دیگا وہ شریعت کے معارض نہ ہوگا، خبردار ہو جاؤ
اور غافل مت بنو۔

یہاں یہ بتا دینا ضروری ہے کہ تینوں ذرائع علم عقل، قلب اور وحی میں اصلاً کوئی تعارض نہیں ہے، جیسا کہ بعض لوگوں نے غلطی سے سمجھ رکھا ہے

دراصل تعارض کی شکل داخلی و خارجی (طبعی حجابات و وضعی حالات) وباؤ سے پیدا ہوتی اور ان لوگوں میں رونما ہوتی ہے جو اس وباؤ کے اثر سے محفوظ نہیں رہ سکتے ہیں، لیکن جو لوگ اس وباؤ کے اثر سے محفوظ رہتے ہیں ان کے ذرائع علم میں تعارض کی کبھی کوئی شکل نہیں پیدا ہوتی ہے۔

وکل من الطرق الثلث اذا کان سالماً عما یخل فی افادته العلم فلا یمکن التعاند بینها والالزم اجتماع المتعاندات فی نفس الامر[1]

اگر تینوں راستے ان چیزوں سے محفوظ ہوں جو افادۂ علم میں مخل ہوتی ہیں تو ان میں تعارض کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا، ورنہ پھر امر واقعی میں متعارضات کا اجتماع لازم آئیگا جو محال ہے۔

داخلی و خارجی وباؤ سے حفاظت ان لوگوں کی ہوتی ہے جو ظاہری و باطنی قوی کے لحاظ سے کمال اعتدال پر فائز ہوتے ہیں اور تشکیل جدید میں یہ مقام صرف انبیاء علیہم السلام کے لیے خاص ہے،

لکن هذه الناحیة مختصة بالنبی المعصوم الذی یعصمه من المهد الی اللحد[2]

لیکن حفاظت کی ہر سمت انبیاء کے ساتھ خاص ہے جن کی عہد سے لے کر لحد تک حفاظت ہوتی ہے۔

---

[1] عبقات صفحہ ۲ [2] الفقیہ فی المصطلح الشرعیہ البعث الاسلامی فروری ۱۹۶۸ء

# مطبوعات جدیدہ

**نفس مناظرہ المعروف بہ مباحث سنی شیعہ، جلد اول و دوم** مرتبہ علامہ سید نہال احمد صاحب نقوی مرحوم تقطیع خورد، کاغذ، کتابت و طباعت بہتر صفحات جلد اول ۴۳۱، جلد دوم ۴۰۳، مجلد ہر دو حصہ مع گرد پوش قیمت بالترتیب ۸۰ و ۱۰۰ روپے پتہ: ۱۹۲۹ جو یلی میر فضل لال کنواں، دہلی ۶

اب اس زمانہ میں شیعہ سنی کی پرانی اختلافی بحثیں بڑی حد تک متروک ہو چکی ہیں پیش نظر کتاب میں دونوں فرقوں کے بعض بنیادی نزاعی مسائل اور اہم اختلافات پر بحث کی گئی ہے پہلی جلد میں خلافت و امامت اور حدیث قرطاس، اور دوسری میں فدک و متعہ پر بحث ہے، مصنف مرحوم گو سنی ہیں، لیکن علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے تعلیم یافتہ اور سشن جج بھی رہ چکے ہیں، اس لیے انھوں نے غیر متعلق بحثوں میں پڑے بغیر علمی و منطقی انداز میں دونوں فرقوں کا نقطۂ نظر پیش کر کے ان میں محاکمہ کیا ہے، اور خود شیعہ علما کی کتابوں سے ان کا نقطۂ نظر غلط ثابت کیا ہے، پیرایۂ بیان سنجیدہ و متین ہے لیکن کہیں کہیں تلخی آگئی ہے، اور بعض صحیح روایات کو ضعیف قرار دیا ہے لیکن اس کتاب میں عام مناظرانہ رنگ نہیں آنے پایا ہے اسلیے دونوں فرقوں کے لیے قابل مطالعہ ہے۔

**فکر گستاخ** — از جناب سید ذوالحسین صاحب نقوی تقطیع خورد، کتابت، طباعت، کاغذ بہتر صفحات ۲۰۷ مجلد مع گرد پوش قیمت ستر روپے پتہ: دانش محل بک سیلرز، امین الدولہ پارک، لکھنؤ۔

مصنف ایک معمر، پختہ مشق صاحب قلم ہیں، یہ کتاب ان کے دس ادبی و تنقیدی مضامین کا مجموعہ ہے، اس میں انھوں نے بعض ادبی مسائل ادب و زندگی، ادب و سائنس اور فنون لطیفہ پر اظہار خیال بھی کیا ہے، اور بعض مشہور شعراء اور ادیبوں میر، غالب، اقبال اور مہدی افادی وغیرہ کا ناقدانہ مطالعہ بھی کیا ہے، جگر

اور مجاز وغیرہ پر انکے مضامین تاثراتی ہیں، مہدی افادی کے دشمنوں نے عیوب تو گنائے ہیں لیکن انکے محاسن کو نظر انداز کر دیا ہے، اس سے قطع نظر ادب میں ترقی پسندی کے متعلق ان کا نقطۂ نظر بہت متوازن اور اکثر مضامین غور و فکر سے لکھے گئے ہیں، اور ادبی حیثیت سے دلچسپ اور قابل مطالعہ ہیں۔

**جمہوری سوشلزم و سیاسی اصطلاحوں کی فرہنگ** - ترجمہ جناب جلیس عابدی و گوپال متل صاحبان تقطیع خورد، کاغذ، کتابت و طباعت عمدہ صفحات بالترتیب ۲۲۸ و ۱۲۵۔ قیمت ہر دو کتاب عہ پتہ: نیشنل اکاڈمی ۹ انصاری مارکیٹ دریا گنج۔ دہلی ۶

یہ دونوں کتابیں نیشنل اکاڈمی نے شائع کی ہیں پہلی کتاب میں موجودہ دور کے مشہور و مقبول نظام جمہوری سوشلزم کا جائزہ لیا گیا اور اسکے حقیقی خد و خال دکھائے گئے ہیں اور جمہوری سوشلزم کی تعریف، اس کے اصولوں، زندگی و سماج کے مختلف شعبوں کے متعلق اسکے تصورات، خدمات، رفاہی اداروں اور ترقیاتی اسکیموں کا ذکر اور بین الاقوامی اور ترقی پذیر دنیا سے اسکے تعلقات پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے، اور جن ملکوں میں یہ نظام رائج ہے ان سے مثالیں دی گئی ہیں اور اسی کے ساتھ ان کی بعض خامیاں بھی دکھلائی گئی ہیں۔

دوسری کتاب میں آجکل کے مروج اکتالیس اہم سیاسی اصطلاحات مثلاً آزادی، امن، نوآبادیت، ہم وجودیت سوشلزم اور فاشزم وغیرہ کی حقیقت اور صحیح نوعیت واضح کی گئی ہے، یہ دونوں معلومات افزا کتابیں انگریزی میں تھیں، اردو خواں طبقہ کے لیے لائق مترجمین نے ان کا سلیس و شگفتہ ترجمہ شائع کر دیا ہے۔

**سائنسدانوں کو دعوتِ حق** - مرتبہ جناب اسد اللہ خاں علیگ، تقطیع خورد، کاغذ معمولی، کتابت و طباعت بہتر صفحات ۴۲، قیمت ۵۰ پیسے - پتہ بارگاہ ادب اکبر روڈ کراچی ۱

سائنس کی حیرت انگیز ترقی کے باوجود اسکے نظریات و تحقیقات برابر تبدیل اور غلط ثابت ہوتے رہتے ہیں، قرآن مجید اگرچہ اصلاً سائنس کی کتاب نہیں ہے لیکن وہ سائنسی مسائل سے بالکل خالی بھی نہیں ہے، اور اسکے بیان کردہ حقائق میں ابتک کوئی رد و بدل نہیں ہو سکا، لائق مصنف نے بعض عنوانات کے تحت اس قسم کی کچھ آیتوں کے ترجمے اس کتابچہ میں جمع کر کے سائنسدانوں کو اسکے حقیقت افروز پیغام پر غور و فکر کی دعوت دی ہے۔ ترجمہ مولانا نعیم محمود صاحب [illegible]

رجسٹرڈ نمبر ال (۵۲۰) مارچ سنہ ۱۹۶۹ء

# معارف

مجلس دار المصنفین کا ماہوار علمی رسالہ




مرتبہ



شاہ معین الدین احمد ندوی



قیمت آٹھ روپیے سالانہ

دفتر دار المصنفین اعظم گڈھ

کتبہ اقبال احمد

# مجلسِ ادارت



## سلسلۂ تاریخ ہند

### عہدِ مغلیہ
#### مسلمان ہند و مورخین کی نظر میں
(جلد اول)

ہندوستان کے مغل فرمانرواؤں کے عہد فارسی و انگریزی اور اردو میں ہندو مسلمان مورخین و ارباب قلم نے بے شمار کتابیں اور مضامین لکھے ہیں، اس کتاب میں مغلیہ سلطنت کے بانی ظہیر الدین محمد بابر بادشاہ کے جنگی، سیاسی، علمی، تمدنی اور تہذیبی کارنامے مغلیہ عہد اور دور جدید کے مسلمان اور ہندو مورخین کی اصل تحریروں کی روشنی میں پیش کرکے بیان کیے گئے ہیں۔ مرتبہ سید صباح الدین عبدالرحمٰن صاحب (زیر طبع)

### کشمیر
#### سلاطین کشمیر کے عہد میں

خطۂ جنت نظیر کشمیر کو علمی و تمدنی و سیاسی اعتبار سے ہمیشہ سے اہمیت حاصل رہی ہے، اور اس وقت تو ساری دنیا کی نگاہیں اس کی طرف ہیں، اس کتاب میں اس لالہ و گل کی سرزمین پر مغل فرمانرواؤں سے پہلے جو مسلمان حکمرانوں کی حکومت رہی تھی اس کی بہت ہی مستند اور مفصل سیاسی اور تمدنی تاریخ قلم بند کی گئی ہے، قیمت: لعیر
مرتبہ جناب غلام محی الدین صاحب صوفی ایم۔ اے [illegible] ... ایم۔ اے۔ ڈی لٹ [illegible]

(زیر ترتیب ... [illegible])

جلد ۱۰۳ ماہ ذوالحجہ ۱۳۸۸ھ مطابق ماہ مارچ ۱۹۶۹ء عدد ۳




# مضامین



## مقالات



---

# شذرات

گذشتہ مہینے پورے ہندوستان بلکہ بعض بیرونی ملکوں میں بھی غالب کی صد سالہ یادگار منائی گئی جسکا سلسلہ ابھی جاری ہے، دلی میں ۱۶ فروری سے ۲۰ تک اسکی مختلف تقریبات ہوئیں، صدر جمہوریہ نے اسکا افتتاح کیا تھا، راقم الحروف نے بھی کمیٹی کی دعوت پر اس میں شرکت کی، اخبارات میں اسکی تفصیل آچکی ہے، اسلیے اسکے اعادہ کی ضرورت نہیں، اجمالاً یہ کہا جا سکتا ہے کہ ابتک اُردو کے کسی شاعر بلکہ کسی مسلمان صاحب کمال کی اتنی قدردانی نہیں ہوئی جتنی غالب کی ہوئی، اس سلسلہ میں، اسی وقت ایک سمینار بھی منعقد ہوا جسمیں ہندوستان کے اُردو کے ادیبوں اور اصحاب علم و قلم کے علاوہ ایران، امریکہ اور یورپ کے مختلف ملکوں کے نمایندے بھی شریک تھے، غالب کے آثار سے متعلق ایک نمایش بھی ہوئی جسمیں بڑی نادر چیزیں جمع کی گئی تھیں، ان کے علاوہ اور بھی تقریبیں ہوئیں، راقم نے صرف سمینار اور نمایش میں شرکت کی

سمینار میں غالب کی زندگی اور انکے کمالات پر اردو، انگریزی اور فارسی میں فاضلانہ مقالات پڑھے گئے، ان سے غالب سے متعلق ہر قسم کے معلومات کا بڑا اچھا ذخیرہ جمع ہو گیا لیکن بعض مقالہ نگاروں نے غالب کی صحیح تصویر کے بجائے اپنے ذوق و رجحان کے مطابق بالکل نرالی تصویر پیش کی اور انکو آزادی پسند، حریت دوست، سیکولر، قوم پرور اور سوشلسٹ اور کمیونسٹ تک بنا ڈالا اور جدید دور کے سارے "ازم" ان کی جانب منسوب کر دیے، جو انتہائی مضحکہ خیز ہے، ان کے زمانہ میں ان چیزوں کا کوئی تصور ہی نہ تھا۔

غالب کے جن اشعار سے اس پر استدلال کیا گیا ہے، اس قسم کے اشعار سے اردو، فارسی کے کسی شاعر کا کلام بھی خالی نہیں ہے، انسانی ہمدردی و مساوات، رواداری و بے تعصبی، آزاد خیالی و وسیع المشربی، رندی و سرمستی کے مضامین کم و بیش ہر شاعر کے کلام میں ملتے ہیں، بلکہ کفر و اسلام، شیخ و برہمن، کعبہ و بتخانہ، صنم گری و صنم پرستی، رندی و شاہد بازی کی اصطلاحیں تو اردو فارسی شاعری کے لوازم میں ہیں، جن سے کسی شاعر کا بھی کلام خالی نہیں ہے، اس کو اس کی بے اعتدالی کہیے یا اشارات و

و پیرایۂ بیان، خود غالبؔ کہتے ہیں :-

ہر چند ہو مشاہدۂ حق کی گفتگو بنتی نہیں ہے بادۂ وساغر کہے بغیر

اسلیے ایسے اشعار سے کسی شاعر کی زندگی اور اسکے عقائد و افکار پر استدلال صحیح نہیں ہے، ورنہ بڑے بڑے عارف باللہ شعرا کو سیکولر، رند مشرب ملکہ بت پرست و صنم گر ماننا پڑیگا جس کو کوئی صاحب نظر ماننے کے لیے تیار نہوگا۔

غالبؔ فلسفی بھی نہ تھے، انکے جن خیالات کو فلسفے سے تعبیر کیا جاتا ہے، اولاً یہ تعبیر ہی غلط ہے، دوسرے اس قسم کا فلسفہ بہت سے شعرا کے یہاں ملتا ہے، اسمیں غالب کی خصوصیت نہیں، انکے علمی و ادبی کمالات اور کارنامے کیا کم ہیں کہ انکو فلسفی اور دور جدید کا سیاسی انسان بنانے کی کوشش کیجائے، انکی عظمت کیلیے یہ کافی ہے کہ وہ خسرو، عبدالرحیم خانخاناں، ابوالفضل فیضی اور خان آرزو کی طرح شعر و ادب میں نابغہ تھے، انھوں نے اپنی ذہانت، طباعی، جدت و اختراع اور فکر کی بلندی سے اردو شعر و ادب میں جو انقلاب پیدا کیا اور اسکو جو عظمت و ثروت بخشی وہ انکے فخر کیلیے بالکل کافی ہے۔

لطف یہ ہے کہ انکی جانب جو باتیں منسوب کیجاتی ہیں انکے فارسی قصائد، انکے مکاتیب و مثنوی اور دوسری تصانیف سے اسکے بالکل خلاف ثبوت ملتا ہے اور ان میں انکی تصویر ان مقالہ نگاروں کی بنائی ہوئی تصویر سے بالکل مختلف نظر آتی ہے جس سے اصحاب علم واقف ہیں، اسیلیے مذہبی بے عملی اور رندی و وسیع المشربی کے علاوہ جتنی باتیں انکی جانب منسوب کیجاتی ہیں وہ سراسر غلط ہیں، اور عملی کوتاہیوں سے کتنے مسلمانوں کا دامن پاک ہے، مگر عیب عیب ہی رہیگا، نکتہ آفرینی سے حسن و خوبی نہیں بن سکتا جس کا اعتراف خود غالبؔ کو بھی تھا۔ اس پہلو سے قطع نظر سمینار ہر حیثیت سے نہایت کامیاب رہا، اسکے بدولت ہندوستان اور بیرونی ملکوں کے بہت سے فضلا دلی میں جمع ہوگئے تھے، اور غالبؔ کے متعلق ہر قسم کے معلومات کا بیش قیمت لٹریچر جمع ہو گیا۔

اس سلسلہ کی ایک دوسری تقریب بھی قابل ذکر ہے، حکیم عبدالحمید صاحب کو ہر اچھے اور مفید کام سے دلچسپی ہے اور اسمیں انکا قدم کسی سے پیچھے نہیں رہتا، انھوں نے خود بھی بعض مفید علمی کام انجام دیے، دلی میں انڈین انسٹی ٹیوٹ آف اسلامک اسٹڈیز کے نام سے ایک علمی ادارہ قائم کیا جس سے اصحاب علم واقف ہیں، یہ ادارہ اگرچہ ابھی ابتدا

منزل میں ہے، لیکن اس سے اسلامیات پر تحقیق کا مفید کام لیا جا سکتا ہے، غالب کی صد سالہ یادگار کے سلسلہ میں انھوں نے ایک غالب اکیڈمی قائم کی ہے اور غالب کے مزار سے متصل اس کی عظیم الشان عمارت تعمیر کی ہے، اسمیں غالبیات سے متعلق ہر قسم کا ذخیرہ جمع کیا جائے گا، جس میں انکے آثار و نوادر بھی ہوں گے، اور غالب پر تحقیق کا کام ہوگا، اسکی رسم افتتاح بھی صدر جمہوریہ نے ادا کی تھی، اور اس تقریب میں بھی اچھا اجتماع تھا۔

اس قریب عرصہ کے بعد جامعہ ملیہ جانے کا اتفاق ہوا، کئی دن قیام رہا، احباب جامعہ کیساتھ بڑا پر لطف وقت گذرا، جامعہ کی تعمیری ترقیوں کو دیکھکر بڑی مسرت ہوئی، اسکی پوری تاریخ نگاہوں کے سامنے آگئی، اب جامعہ کے مصارف کا دار و مدار تمام تر حکومت کی امداد پر ہے، اس لیے نئے حالات سے اسکا متاثر ہونا اور کسی نہ کسی حد تک اسمیں تبدیلی ناگزیر ہے، جب کوئی سرکاری ادارہ بھی مستثنیٰ نہیں ہے، لیکن جامعہ کی حیثیت دوسری تعلیم گاہوں سے مختلف ہے، اسکا قیام ہی آزاد قومی تعلیم کیلئے عمل میں آیا تھا، اسلیے اسکے نظام تعلیم میں زیادہ تبدیلی کی ضرورت نہیں، اور اسکی قوم پروری کی روایات اتنی شاندار ہیں کہ ان پر کوئی حرف نہیں رکھ سکتا، اسلیے اپنی خصوصیات کو قائم رکھتے ہوئے نئے حالات سے مطابقت میں اسکے لیے زیادہ دشواری نہیں۔

جامعہ کا خاص نصب العین اسکی مستقل تاریخ اور مخصوص روایات ہیں، اسکی جو کچھ اہمیت ہے وہ انہی خصوصیات کی بنا پر ہے، ورنہ یونیورسٹی کی حیثیت سے اسکا کوئی درجہ نہیں اور اسکی یہ اہمیت اسی وقت قائم رہ سکتی ہے جب تک یہ خصوصیات قائم ہیں، وہ آزاد قومی تعلیم، قوم پروری اور وطن دوستی کیساتھ اسلامی تہذیب و ثقافت کی بھی درسگاہ تھی، اور ایک زمانہ میں اس نے اسکے مثالی نمونے پیدا کیے، جامعہ کے متعلق گاندھی جی کا نقطۂ نظر بھی یہی تھا اور یہ چیز سیکولرزم کے بھی خلاف نہیں ہے، اور آج ایسی تعلیم کی پہلے سے بھی زیادہ ضرورت ہے جس کے ذریعہ سچے قوم پرور اور اچھے ہندوستانی مسلمان پیدا ہوں، اسکی ذمہ داری سب سے زیادہ جامعہ پر عائد ہوتی ہے، مگر یہ اسی وقت ممکن ہے جب جامعہ اپنے نصب العین پر قائم رہے، اگر وہ اپنا یہ فرض ادا کیا تو یہ ملک و ملت دونوں کی سب سے بڑی خدمت ہوگی اور اسکا سابق وقار پوری طرح قائم رہیگا، ورنہ اسکی حیثیت بھی دوسری سرکاری تعلیم گاہوں کی ہو جائیگی جن کی ملک میں کمی نہیں ہے،

آزاد تعلیم کے معنی یہ ہیں کہ وہ قومی حکومت کے اثر سے بھی آزاد ہو، اس سلسلہ میں ایک تاریخی واقعہ یاد آگیا، سنہ ۲۱ء میں ایک وقت ایسا بھی آگیا تھا کہ معلوم ہوتا تھا سوراج ملا ہی چاہتا ہے، حضرت سید صاحب نے مولانا محمد علی سے مزاحاً فرمایا کہ اب تو آپ لوگوں کے عیش و آرام کا زمانہ آگیا، مولانا محمد علی نے جواب دیا، ہم لوگوں کی قسمت میں سکون و آرام کہاں، ابتک اجنبی حکومت سے لڑتے رہے، آیندہ اپنی حکومت سے لڑنا پڑیگا، یہ محض ظریفانہ جواب نہیں بلکہ اس میں ایک حقیقت بیان کی گئی ہے، جامعہ انہی مولانا محمد علی کی یادگار ہے۔

# مقالات

## غالب

## ۱۷۹۷ء - ۱۸۶۹ء

## مدح و قدح کی روشنی میں

از سید صباح الدین عبد الرحمان

(۲)

ہم یہاں پر ناظرین کی ضیافت کے لیے طباطبائی کی مدح و قدح دونوں کے نمونے پیش کرتے ہیں، مدح سے یہ بھی ظاہر ہوگا کہ کونسا شعر قابل تعریف سمجھا گیا اور کس لیے اسکی تعریف کیگئی، اشعار کے نیچے طباطبائی کی رائے نقل کرتے وقت کچھ اختصار سے کام لینا پڑا ہے،

حضرتِ ناصح گر آویں دیدۂ و دل فرشِ راہ ‏ ‏ ‏ کوئی مجھکو یہ تو سمجھا دو کہ سمجھا دیں گے کیا

طباطبائی: صاف شعر کا کیا کہنا، گو دوسرے مصرع میں سے مگر محذوف ہے۔

کہوں کس سے میں کہ کیا ہے شبِ غم بری بلا ہے ‏ ‏ ‏ مجھے کیا برا تھا مرنا اگر ایک بار ہوتا

طباطبائی: خوبی اس شعر کی حدِ تحسین سے باہر ہے۔

سر پھوڑنا وہ غالبِ شوریدہ حال کا ‏ ‏ ‏ یاد آگیا مجھے تری دیوار دیکھ کر

طباطبائی: نیچے کا مصرع مفعول بہ کو مانگ رہا ہے اور مفعول بہ عاشق کا سر پھوڑنا ہے، مصنف نے عاشق کی جگہ غالب لکھا ہے اور نکرہ کے بدلے معرفہ کو اختیار کیا، اس سبب سے شعر زیادہ مانوس ہوگیا، اور دوسرا لطف یہ ہے کہ مصرع پورا کرنے کیلئے جو الفاظ بڑھائے ہیں وہ بہت ہی پر معنی ہیں، ایک تو غالب کی صفت شوریدہ حال بڑھادی جس سے سر پھوڑنے کا سبب ظاہر ہوگیا، دوسری لفظ وہ بڑھادی، اس نے کثیر المعنی ہونے کے سبب سے شعر کا حسن [illegible]

نہ کی سامانِ عیش و جاہ نے تدبیر وحشت کی
ہوا جامِ زمرد بھی مجھے داغِ پلنگ آخر

طباطبائی: مضمون شعر کا مبتذل ہے لیکن تشبیب نے جان ڈال دی ہے۔

زبانِ اہلِ زباں میں ہے مرگ خاموشی
یہ بات بزم میں روشن ہوئی زبانی شمع

طباطبائی۔ اس شعر میں زبان و اہلِ زبان و مرگ و خاموشی و بزم و روشن و زبانی یہ سب شمع کے ضلع کی لفظیں ہیں، مگر بہت بے تکلف صرف ہوئیں۔

قاصد کے آتے آتے خط ایک اور لکھ رکھوں
میں جانتا ہوں جو وہ لکھیں گے جواب میں

طباطبائی: یہ شعر بہت بلیغ ہے۔

تم سے جواہرِ طرفِ کلہ کو کیا دیکھیں
ہم اوجِ طالعِ لعل و گہر کو دیکھتے ہیں

طباطبائی: معنے صاف اور بندش میں تازگی ہے۔

نظر لگے نہ کہیں اس کے دست و بازو کو
یہ لوگ کیوں مرے زخمِ جگر کو دیکھتے ہیں

طباطبائی: اس شعر کی خوبی بیان سے باہر ہے، بڑے بڑے مشاہیر کے دیوانوں میں اس کا جواب نہیں ملے گا۔

تم اُنکے وعدہ کا ذکر ان سے کیوں کرو غالبؔ
یہ کیا کہ تم کہو اور وہ کہیں کہ یاد نہیں

طباطبائی۔ معشوق کی بدعہدی اور وعدہ خلافی کو جو لوگ اولٹ پلٹ کر کہا کرتے ہیں، وہ اس شعر میں تامل کریں کہ اس مضمون کہنہ کو کیا آب و رنگ دیا ہے، مطلب تو یہ ہے کہ جب میں انھیں وعدہ یاد دلاتا ہوں، وہ کہتے ہیں یاد نہیں، مگر اس مطلب کو ملامت گر کی زبانی ادا کیا ہے یعنی خیر کے پہلو کو ترک کرکے اس مضمون کو انشا کے سانچے میں ڈھالا ہے۔

نیند اس کی ہے، دماغ اسکا ہے، راتیں اسکی ہیں
تیری زلفیں جس کے بازو پر پریشاں ہوگئیں

طباطبائی: اس میں شک نہیں کہ یہ شعر بیت الغزل ہے اور کارنامہ

بسکہ روکا میں نے اور سینہ میں ابھریں پے بہ پے — میری آہیں بخیۂ چاکِ گریباں ہو گئیں

طباطبائی :- یہاں بخیہ اور سینہ میں جو ضلع بول گئے ہیں لطف سے خالی نہیں ۔

دیر نہیں حرم نہیں در نہیں آستاں نہیں — بیٹھے ہیں رہگزر پہ ہم غیر ہمیں اٹھائے کیوں

طباطبائی :- اس شعر کی تعریف کے لیے الفاظ نہیں مل سکتے ۔

جب میکدہ چھٹا تو پھر اب کیا جگہ کی قید — مسجد ہو مدرسہ ہو کوئی خانقاہ ہو

طباطبائی :- حاصل زمیں یہی شعر ہے ۔

وفا کیسی کہاں کا عشق جب سر پھوڑنا ٹھہرا — تو پھر اے سنگدل تیرا ہی آستاں کیوں ہو

طباطبائی :- یہ شعر رنگ و سنگ میں گوہر شاہوار ہے ۔

وہ اپنی خو نہ چھوڑیں گے ہم اپنی وضع کیوں چھوڑیں — سبک سر بن کے کیا پوچھیں کہ ہم سے سرگراں کیوں ہو

طباطبائی : اس نظم نے وہ بندش پائی ہے کہ نثر میں بھی ایسے برجستہ فقرے نہیں ہو سکتے ۔

قفس میں مجھ سے رُوداد چمن کہتے نہ ڈر ہمدم — گری ہے جس پہ کل بجلی وہ میرا آشیاں کیوں ہو

طباطبائی : اس قدر معانی ان دونوں مصرعوں میں سما گئی ہیں کہ اسکی تفصیل یہاں لطف سے خالی نہیں ہے ........ یہ شعر ایک مثال ہے دو بڑے جلیل الشان مسئلوں کی جو کہ آدابِ کاتب و شاعری میں اہم اصول ہیں، ایک مسئلہ تو یہ کہ خیر الکلام ما قل و دل اور دوسرا مسئلہ یہ کہ الشعر کلام یتقبض بہ النفس او تنبسط، اور یہاں انقباض خاطر کا اثر پیدا ہوتا ہے ۔

ہستی کا اعتبار بھی غم نے مٹا دیا — کس سے کہوں کہ داغِ جگر کا نشان ہے

طباطبائی ۔ یہ مضمون بہت نیا اور خاص مصنف مرحوم کا نتیجۂ فکر ہے ۔

خزاں کا کیا فصل گل کہتے ہیں کس کو کوئی موسم ہو — وہی ہم ہیں قفس ہے اور ماتم بال و پر کا ہے

طباطبائی ۔ اس شعر کی بندش میں یہ حسن ہے کہ چھ جملے دو مصرعوں میں آگئے ہیں، اور ادائے معانی

میں یہ حسن ہے کہ بلبل کی زبانی شکایت اسیری ہے۔ اور شکایت میں اطناب لطف دیتا ہے تو معنی قلیل کو الفاظ کثیر میں یہاں مصنف نے ادا کیا ہے اور اطناب کا زیادہ لطف اسی میں ہوتا ہے کہ چھوٹے چھوٹے جملے بہت سے ہوں، نہ یہ کہ ایک طولانی جملہ ہو، گو اس میں الفاظ زیادہ تر ہوں مگر اطناب کا لطف نہیں پیدا ہوتا۔

زخمی ہوا ہے پاشنہ پائے ثبات کا　　　لے بھاگنے کی گون نہ اقامت کی تاب ہے

طباطبائی:- یعنی یہ نوبت پہنچی ہے کہ اثنائے راہ میں گر گر ایڑیاں رگڑے۔ گوں کا لفظ اس شعر میں اپنی تازگی دکھارہا ہے۔

چھوڑی اسد نہ ہم نے گدائی میں دل لگی　　　سائل ہوئے تو عاشق اہل کرم ہوئے

طباطبائی:- تو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اس کے پہلے جو جملہ ہے اس سے جو یا جب یا اگر محذوف ہیں، یعنی یہ مصرع جملہ شرطیہ ہے اور حذف نے بہت لطف دیا۔

آگے آتی تھی حال دل پہ ہنسی　　　اب کسی بات پر نہیں آتی

طباطبائی:- یہ وہ شعر ہے کہ میر کو بھی جس پر رشک کرنا چاہیے۔ افسردگی خاطر کو کس عنوان سے بیان کر دیا ہے۔ اور کیا خوب شرح کی ہے۔

ان کے دیکھے سے جو آجاتی ہے منہ پر رونق　　　وہ سمجھتے ہیں کہ بیمار کا حال اچھا ہے

طباطبائی:- اس شعر کی خوبی خود ایسی ظاہر ہے کہ اس سے بڑھ کر بیان نہیں ہو سکتی۔

دیکھئے پاتے ہیں عشاق بتوں سے کیا فیض　　　اک برہمن نے کہا ہے کہ یہ سال اچھا ہے

طباطبائی:- بہت صاف شعر ہے اور اچھا شعر ہے۔

قطرہ دریا میں جو مل جائے تو دریا ہو جائے　　　کام اچھا ہے وہی جس کا کہ مآل اچھا ہے

طباطبائیؒ:- قطرہ و دریا کی تمثیل اہل تصوف کی نکالی ہوئی ہے۔ لیکن شعرا کو بھی نہایت پسند

آگئی ہے، کسی نے اسے نہیں چھوڑا، یہاں تک کہ یہ مبتذل ہوگیا، اب جو کوئی اسے نظم کرتا ہے تو شعر ہی بے مزہ ہو جاتا ہے، مصنف نے بھی اس مضمون کو کئی جگہ کہا ہے، اور یہ شعر

دل ہر قطرہ ہے سازِ انا البحر ہم اس کے ہیں ہمارا پوچھنا کیا

سب سے اچھا نظم ہوا ہے، اس سبب سے کہ محاورہ کی چاشنی نے پھیکے مضمون کو چٹ پٹا کر دیا۔

رگوں میں دوڑنے پھرنے کے ہم نہیں قائل جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے

طبا طبائی: شعرا، اپنے غم دوست ہونے کا مضمون بہت کہا کرتے ہیں، مصنف نے اسے نئے پہلو سے کہا ہے اور حسن بندش و بے تکلفی ادا نے اور بھی تکلف معانی کا بڑھا دیا۔

اچھا ہے سرِ انگشت حنائی کا تصور دل میں نظر آتی تو ہے اک بوند لہو کی

طبا طبائی: سرِ انگشت کا مہندی سے لال ہو کر لہو کی بوند ہو جانا کیا اچھی تشبیہ ہے ........ کنایہ ہمیشہ تصریح سے زیادہ بلیغ ہوتا ہے، پھر یہ حسن کہ وجہ شبہ یہاں مرکب بھی ہے یعنی بوند کی سرخی اور بوند کی شکل ان دونوں سے مل کر وجہ شبہ کو ترکیب حاصل ہوتی ہے، اور ترکیب سے تشبیہ زیادہ بدیع ہو جاتی ہے ...... نئی تشبیہ ہے، کسی نے نہیں نظم کی۔

چاک مت کر جیب بے ایامِ گل کچھ اُدھر کا بھی اشارہ چاہیے

طبا طبائی: اس شعر میں چاک گریباں کے منع کرنے نے بڑا لطف دیا کہ یہ بندش کا نیا انداز ہے۔

غیر پھرتا ہے لیے یوں ترے خط کو کہ اگر کوئی پوچھے کہ یہ کیا ہے تو چھپائے نہ بنے

طبا طبائی: یہ مضمون بہت نیا اور سچا ہے۔

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے

طبا طبائی: پردہ چھوڑنا استعارہ ہے عالمِ امکاں سے، اور اسی استعارہ نے مضمون شعر کو جلوہ دیا ہے۔

بوجھ وہ سر سے گرا ہے کہ اٹھائے نہ اٹھے　　　کام وہ آن پڑا ہے کہ بنائے نہ بنے

طباطبائی:۔ ایک تو مضمون نہایت اچھا ہے، دوسرے دونوں مصرعوں کی ترکیب کو مشابہ کرکے اور بھی شعر کو برجستہ کر دیا۔

عشق پر زور نہیں ہے یہ وہ آتش غالب　　　کہ لگائے نہ لگے اور بجھائے نہ بجھے

طباطبائی:۔ ساری غزل مرصع کہی ہے، اور یہی رنگ غزل خوانی کا ہے

کیوں نہ ہو چشم بتاں محو تغافل کیوں نہ ہو　　　یعنی اس بیمار کو نظارہ سے پرہیز ہے

طباطبائی:۔ کیوں نہ ہو کو مکرر لے آئے، اور اس سے اور حسن بڑھ گیا،

تھیں سوال پہ زعم جنوں ہو کیوں لڑیے　　　ہمیں جواب سے قطع نظر ہے کیا کہئے

طباطبائی:۔ زعم جنوں سے یہ مراد ہے کہ میرے سوال پر وہ یہ کہتے ہیں کہ تجھے جنون ہوا ہے، اور قطع نظر سے یہ مراد ہے کہ ان کی اس بات کا میں کیا جواب دوں، یہ مضمون خوبی شعر کا سبب نہیں ہے، بلکہ دونوں مصرعوں کی بندش میں ترکیب کے مشابہ ہونے نے شعر میں حسن پیدا کیا،

واں وہاں بھی شور محشر نے نہ دم لینے دیا　　　لے گیا تھا گور میں ذوق تن آسانی مجھے

طباطبائی۔ یہ شعر اس زمین میں بیت الغزل ہے، خواب لحد سے شور محشر کا جگانا تو مضمون مبتذل ہے جسے لوگ بہت دفعہ کہہ چکے ہیں، خوبی اس شعر میں یہ ہے کہ گور میں جانے کی توجیہ بہت تازہ ہے، یعنی ذوق تن پرستی اس شعر کی جان ہے جس نے مضمون مردہ کو زندہ کر دیا اور مصنف کی معجز بیانی پہ ایک شاہد ہاتھ آیا، تن پرستی و آسایش طلبی کی برائی کیا اچھی طرح بیان کی ہے۔

خوش ہوتے ہیں پر وصل میں یوں مر نہیں جاتے　　　آئی شب ہجراں کی تمنا مرے آگے

طباطبائی: یہ شعر اس زمین میں بیت الغزل ہے..... ساری کرامات محاورہ اور زبان کی ہیں جس نے مرنے کے مضمون کو زندہ کر دیا، فکر غالب کے کارناموں میں یہ شعر بھی شمار کرنا چاہیے۔

نہ سنو گر برا کہے کوئی | نہ کہو گر برا کرے کوئی
روک لو گر غلط چلے کوئی | بخش دو گر خطا کرے کوئی

طبا طبائی:- دونوں شعروں میں تشابہ ترکیب سے بندش میں حسن پیدا ہوا ہے، اور پہلے شعر میں کہنے کی لفظ میں تکرار ہونا بھی لطف سے خالی نہیں۔

ہزاروں خواہشیں ایسی کہ ہر خواہش پہ دم نکلے | بہت نکلے مرے ارمان لیکن پھر بھی کم نکلے

طبا طبائی - غرض یہ ہے کہ جتنے ارمان نکلتے ہیں اس سے زیادہ پیدا ہو جاتے ہیں، اس سے بہتر یہ ہے کہ پہلے ہی آرزو کو ترک کرے، اس مضمون عالی کی جھلک اس شعر میں دکھائی دیتی ہے،

دل و دیں نقد لا ساقی سے گر سودا کیا چاہے | کہ اس بازار میں ساغر متاع دست گرداں ہے

طبا طبائی:- اور دست گرداں مال نقد قیمت پر بکا کرتا ہے، یہاں ساغر کو متاع دست گرداں کہنا ایسا لطف رکھتا ہے کہ دل و دین نثار مصنف کرنا چاہئے۔

فشار تنگیٔ خلوت سے بنتی ہے شبنم | صبا جو غنچہ کے پردہ میں جا نکلتی ہے

طبا طبائی:- اس شعر میں بظاہر بے ارادہ مصنف سے ایک بات یہ نکل آئی ہے کہ جا تنگ میں جا نکلی اس قسم کا ضلع مصنف کے طرز کے خلاف ہے، اس سبب سے معلوم ہوتا ہے کہ بلا قصد یہ بات پیدا ہو گئی، لیکن لطف سے خالی نہیں۔

آمد بہار کی ہے جو بلبل ہے نغمہ سنج | اڑتی سی اک خبر ہے زبانی طیور کی

[طبا]طبائی:- نغمۂ بلبل بہار کی اڑتی ہوئی خبر ہے، یہ تشبیہ نہایت بدیع ہے، اور انصاف ہے کہ نئی ہے۔

غم کھانے میں بودا دل ناکام بہت ہے | یہ رنج کہ کم ہے مے گلفام بہت ہے

طبائی:- ایک ہی مصرع میں رنج اور اس کی تفسیر، پھر کم اور بہت کا تقابل عجب مضمون

کے علاوہ یہ خوبی ہے ،

ہیں اہلِ خرد کس روشِ خاص پہ نازاں    پابستگیِ رسم و رہِ عام بہت ہے

طباطبائی ۔ جس طرز کا یہ شعر ہے اس روش خاص پر مصنف کو ناز ہو تو زیبا ہے ۔

کہتے ہوئے ساقی سے حیا آتی ہے ورنہ    ہے یوں کہ مجھے دُردِ تہِ جام بہت ہے

طباطبائی ۔ شراب کی حرص کے بیان میں شعرا نے خم خالی کیے ہیں، مگر ہمیشہ یہ مضمون بے کیفیت رہا، اس شعر کو دیکھئے کہ اس کا مضمون کیسا ہوش ربا ہے کہ اس سے بڑھکر حرص مے کا بیان نہیں ہو سکتا ۔

طبع کو الفتِ دلدل میں یہ سرگرمیِ شوق    کہ جہاں تک چلے اس سے قدم اور مجھ سے جبیں

طباطبائی ۔ دوسرے مصرع کا مضمون فارسی سے ماخوذ ہے، لیکن اردو کے محاورہ میں کیا پورا اترا ہے کہ تعریف نہیں ہو سکتی، یہاں فارسیت کلام کا زیور ہو گئی ۔

ماہ بن ماہتاب بن میں کون    مجھ کو کیا بانٹ دے گا تو انعام

طباطبائی ۔ اس سارے قصیدہ میں عموماً اور اس شعر میں خصوصاً مصنف نے اردو زبان اور حسن بیان کی عجب شان دکھائی ہے ۔ ایک مصرع میں تین جملے جس کے مضمون پر رشک ٹپک رہا ہے، دوسرا مصرع طنز سے بھرا ہوا ہے، چاروں جملوں میں حسن انشائے نظم و بے تکلفی ادا ۔

ہے ازل سے روائے آغاز    ہو ابد تک رسائے انجام

طباطبائی ۔ دعائیہ شعر ہے، روائے بمعنی جواز و امکان ہے، یہ لفظ مصنف نے فقط رسائے کا سجع پیدا کرنے کے لیے بنا لیا ہے، شارح کی نظر میں یہ قصیدہ خصوصاً اس کی تشبیب ایک کارنامہ ہے۔ مصنف مرحوم کے کمال کا اور زیور ہے اردو شاعری کے لیے، اس زبان میں جب سے قصیدہ گوئی شروع ہوئی ہے، اس طرح کی تشبیب کم کہی گئی ،

طباطبائی کی مدح کے بعد ان کی قدح بھی ملاحظہ ہو :۔

نے ابو محمد الباجی کے حوالے سے لکھا ہے کہ معافی ثقہ تھے اور ان کی روایات (ضعف سے) محفوظ تھیں"، انھوں نے یہ بھی لکھا ہے کہ شیخ ابو اسحٰق شیرازی نے کتاب "طبقات الفقہاء" میں ان کا ذکر تعریف کے ساتھ کیا ہے[1] خطیب بغدادی نے ابن روح کا قول نقل کیا ہے کہ "معافی کی روایات صحت سے قریب تر تھیں[2]" امام ذہبی نے حسب ذیل حدیث ان سے روایت کی ہے :- قرأت علی عمر بن عبد المنعم عن زید بن الحسن انا محمد بن عبد الباقی انا محمد بن احمد بن محمد النرسی انا القاضی الفرج المعافی بن زکریا بن یحیی بن حمید بن حماد بن طرار نا ابو القاسم البغوی نا وھب بن بقیۃ انا خالد الشیبانی عن عون بن عبد اللہ عن اخیہ عبید اللہ عن ابی ھریرۃ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال: ان فی الجمعۃ لساعۃ لا یسأل اللہ فیھا عبد مؤمن شیئا الا استجاب لہ[3] ابن الندیم نے ان کی ذہانت اور قوت حافظہ کی شہادت دی ہے[4]۔

معافی کے بارے میں بعض ایسی روایتیں ملتی ہیں جن سے ان کی علمی صلاحیت اور اہل علم کی نظر میں ان کی وقعت کا اندازہ ہوتا ہے، ابن خلکان نے احمد بن عمر بن رَوح کے حوالے سے یہ روایت نقل کی ہے: ایک دن ابو الفرج (معافی) ایک امیر کے مکان پر حاضر ہوئے، وہاں بہت سے ادیب جمع تھے، انھوں نے معافی سے دریافت کیا کہ ہم علم کی کس صنف کے بارے میں گفتگو کریں؟ معافی نے امیر سے کہا: آپ کے کتاب خانے میں علم و ادب کی جملہ اصناف کی کتابیں موجود ہیں آپ اپنے کسی ملازم کو حکم دیجئے کہ وہ کتاب خانے

---

[1] وفیات الاعیان ۲: ۱۰۰ - ۱۰۱ [2] تاریخ بغداد ۱۳: ۲۳۰ - ۲۳۱

[3] تذکرۃ الحفاظ ۳: ۱۰۱۰ - ۱۰۱۲ [4] الفہرست ۱: ۲۴۲ - ۲۴۳

کا دروازہ کھولے اور ان میں سے کسی بھی کتاب پر ہاتھ رکھ دے اور اسے اٹھا لائے، پھر اسے کھولے، وہ علم کی جس صنف سے بھی متعلق ہوگی میں اس پر گفتگو اور بحث کر سکتا ہوں" ابن روح نے کہا کہ" اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ابو الفرج کو تمام علوم سے مناسبت تھی"[1]

ایک دوسری روایت یاقوت نے ابو حیان التوحیدی سے نقل کی ہے۔ ابو حیان کہتے ہیں: "میں نے انھیں سردیوں کے موسم میں جامع الرصافہ میں سورج کی طرف پیٹھ کر کے سوتے ہوئے دیکھا۔ ان کے چہرے پر غربت اور تنگ دستی کے آثار نمایاں تھے، حالانکہ علم و ادب سے انھیں حصہ وافر ملا تھا، اور بحیثیت فاضل عصر کے وہ معروف روزگار تھے۔ انھیں علم کی مختلف اصناف بالخصوص حدیث اور تاریخ عرب پر دستگاہ حاصل تھی"[2] یہ روایت "بغیۃ الوعاۃ" میں سیوطی نے بھی نقل کی ہے، اور اس پر یہ اضافہ کیا ہے کہ "میں (ابو حیان) نے ان سے کہا" اے شیخ: صبر کیجئے۔ اللہ تعالیٰ آپ کے حال سے واقف ہے لیکن وہ علم اور دولت کی عزت ایک جگہ جمع نہیں کرتا ہے"۔ انھوں نے جواب دیا: حقیقی دنیا مزدوری ہے۔ اس کے بغیر گزارہ بھی نہیں ہے"[3]۔ اس سے جہاں ایک طرف یہ اندازہ ہوتا ہے کہ اہل علم و ادب معانی کے علم و فضل کے بارے میں کیا رائے رکھتے تھے، وہاں دوسری طرف یہ بھی معلوم ہو جاتا ہے کہ ان کی مالی حالت اچھی نہیں تھی، ان کے بارے میں ایک اور دلچسپ روایت امام ذہبی نے ابو عبد اللہ حمیدی سے نقل کی ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ انھوں نے معانی کے قلم کی لکھی ہوئی یہ عبارت پڑھی: "میں حج سے فارغ ہو کر منیٰ میں مقیم تھا کہ میں نے ایک شخص کو ابو الفرج، ابو الفرج کہہ کر پکارتے ہوئے سنا۔ میں سمجھا کہ وہ شاید مجھے پکار رہا ہے، پھر

---

[1] وفیات الاعیان ۲: ۱۰۰-۱۰۱ [2] ارشاد الاریب ۷: ۱۶۲ - ۱۶۴

[3] بغیۃ الوعاۃ: ۳۹۴ - ۳۹۵

اس نے آواز دی: اے ابوالفرج معافی بن زکریا، میں نے سوچا کہ میں اسے جواب دوں۔ اتنے میں اس نے پکارا: اے معافی بن زکریا نہروانی، میں نے جلدی سے جواب دیا، جی جناب! میں یہاں حاضر ہوں، اس نے کہا: تم غالباً نہروان شرق کے رہنے والے ہو، میں نے کہا: یہ صحیح ہے، اس پر وہ بولا لیکن ہمیں نہروان غرب کے ابوالفرج معافی بن زکریا کی تلاش ہے[۱]۔ اس اتفاق پر مجھے بہت تعجب ہوا[۲]۔" یہ روایت ابن خلکان نے بھی بیان کی ہے، اور آخر میں یہ اضافہ کیا ہے: "مجھے اس اتفاق پر بہت تعجب ہوا کہ ہم دونوں کی کنیت، ولدیت اور نسبت سب ایک تھیں، البتہ مجھے یہ معلوم ہوگیا کہ عراق کے علاوہ مغرب میں بھی نہروان نام کا ایک مقام تھا[۳]۔"

معافی کے متعدد اشعار ان کے اکثر سوانح نگاروں نے نقل کیے ہیں، ان میں یاقوت، خطیب بغدادی، ابن خلکان، سیوطی، ابن سراج، ابن کثیر اور علی بن یوسف القفطی شامل ہیں، معافی کی تصنیف "کتاب الجلیس والانیس" میں بھی ان کے متعدد اشعار ملتے ہیں، ان کے جتنے اشعار ابتک ہمیں مل سکے ہیں وہ درج ذیل ہیں:۔

۱۔ علام أعوم فی الشبه — وأموی غیر مشتبه

۲۔ أری الأیام معتبرا — علی ما بی من الوله

۳۔ بلحظ غیر ذی سنة — وحظ غیر متنبه

۴۔ أروح واغتدی غبنا — أکثر من افتل به

۵۔ أأقتبس الضیاء من الضباب — والتمس الشراب من السراب

۶۔ ارید من الزمان النذل بذلا — وأریا من جنی سلع وصاب

۷۔ ارجی أن ألاقی لاشتیاق — سراة الناس فی زمن الکلاب

[۱] تذکرۃ الحفاظ ۳: ۱۰۱۰ - ۱۰۱۲ [۲] وفیات الاعیان ۲: ۱۰۰ - ۱۰۱

- سقم ارى احسن عين يطرف     وتقوى به وللقلوب تضعف
- كالنجم فى الافق يبقى ويختف     تحيا به وللنفوس تتلف

---

- دواءٌ من اقصد لا بسقمه     تكرار غو مرامى سهمه
- كالاخوان ليستفى من سمه     ليشرب درياق كربه لحمه

---

- وشفائى بسقم مُقلة ظبى     قدّ قلبى منه باحسن قدّ
- سقمها لى شفاء دائى اذا     جاءت وداء اذا تصدّت بصدّ

---

- مالك العالمين ضامن رزقى     فلماذا املّك الخلق رقى
- قد قضى لى بما علىّ وما لى     خالق جلّ ذكره قبل خلقى
- صاحبى البذل والندى فى يسارى     ورفيقى فى عسرتى حسن رفقى
- وكما الايرد رزقى عجزى     فكذا الا يجب رزقى حذقى [1]

---

- الا قل لمن كان لى حاسدا     اتدرى على من اسأت الادب
- اسأت على الله فى فعله     لانك لم ترض لى ما وهب [2]
- فجازاك عنه بان زادنى     وسدّ عليك وجوه الطلب [3]

---

کتاب المجلیس الانیس (مخطوطہ حبیب گنج) ان میں سے بعض اشعار بعض دوسری کتابوں مثلاً ارشاد الاریب اور وفیات الاعیان میں بھی ملتے ہیں لیکن زیادہ تر اشعار کسی اور کتاب میں نظر سے نہیں گزرے۔ ارشاد الاریب میں یاقوت نے چودھویں سے سترہویں شعر تک نقل کیے ہیں، اور وفیات الاعیان میں ابن خلکان نے ان چاروں شعروں کے علاوہ پانچویں سے ساتویں شعر تک بھی نقل کیے ہیں [2] ارشاد الاریب ۷: ۱۶۴؛ تاریخ بغداد ۱۳: ۲۳۰، وفیات الاعیان ۲: ۱۰۰ [3] تاریخ بغداد ۱۳: ۲۳۰، انباہ الرواۃ قفطی ۳: ۲۹۶ - البدایۃ والنہایۃ ۱۱: ۳۲۸، وفیات الاعیان ۲: ۱۰۰

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | یا محنة اللہ کفی | ان لم تکفی فخفی |
| ۲۲ | قد آن أن ترحمینا | من طول ھذا التشفی |
| ۲۳ | طلبت جدا لنفسی | فقیل لی قد توفی |
| ۲۴ | فلا علومی تجدی | ولا صناعة کفی |
| ۲۵ | ثور ینال الثریا | وعالم متخفی[۱] |

ابو الفرج معافی باب الطاق میں (جو بغداد کے مشرق میں واقع ہے) کچھ عرصے تک قاضی ابن صبر[۲] کے قائم مقام کی حیثیت سے عہدۂ قضا پر مامور رہے، ان کی وفات پیر کے روز ۱۲ ذوالحجہ ۳۹۰ھ (مطابق ۱۰۰۰ء) کو ہوئی، یہ خلیفہ قادر باللہ کے عہدِ خلافت کا واقعہ ہے[۳]، اس پر ان کے سب سوانح نگاروں کا اتفاق ہے۔

وہ کثیر التصانیف تھے، لیکن بالعموم انکی صرف دو تصنیفوں کا حوالہ ملتا ہے، ایک تفسیر قرآن جو ۶ جلدوں میں تھی، اور دوسری کتاب "الجلیس الصالح الکافی والانیس الناصح الشافی" جو سو مجالس پر حاوی ہے، اپنی ثانی الذکر تصنیف میں خود معافی نے اپنی ایک اور تصنیف "شرح مختصر ابی عمر الجرمی فی النحو" کا ذکر کیا ہے[۴]، نیز اپنے دو رسالوں کا حوالہ دیا ہے، ان میں سے ایک کا موضوع لغت ہے اور دوسرے کا عقل کی فضیلت[۵]، لیکن ان دونوں رسالوں

---

[۱] بغیۃ الوعاۃ: ۵: ۳۹۵ [۲] ارشاد الاریب ۷: ۱۶۳۔ یہ نام بعض اور کتابوں میں بھی اسی طرح سے آیا ہے، مثلاً وفیات الاعیان ۲: ۱۰۰ اور انباہ الرواۃ ۳: ۲۹۶۔ لیکن خطیب بغدادی نے تاریخ بغداد ۱۳: ۲۳۰ میں ابن صنبر لکھا ہے [۳] نزہۃ الالباء لابن الانباری: ۴۰۵ (مطبوعہ مصر ۱۲۹۴ھ)
[۴] کتاب الجلیس والانیس (مخطوط حبیب گنج)
[۵] ایضاً

لکھے ہیں، "کتاب الجلیس والانیس" کا جو نسخہ مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ
حمٰن خاں شروانی کلکشن" میں محفوظ ہے (اور جس کا تفصیلی ذکر آگے آئے گا) اسکے
ں نے معافی کی ایک اور تصنیف "تذکیر العاقل وتنبیہ الغافل" کی نشاندہی کی ہے
ہ نے "الفہرست" میں ان کی مندرجہ ذیل تصانیف کے نام لکھے ہیں: کتاب التحریر
ور کتاب الحدود والعقود اصول فقہ میں، کتاب المرشد اور کتاب شرح کتاب
یں، کتاب المحاضر والسجلات، کتاب شرح کتاب الخفیف للطبری، کتاب الشافی
جامین، کتاب الشروط، کتاب اجوبۃ الجامع الکبیر لمحمد بن الحسن، کتاب الرد علی
ں مسائل، کتاب الرد علی ابی یحییٰ البلخی فی اعتراض الاما ء، کتاب الرد علی داؤد
تاب رسالۃ الی العنبری القاضی فی مسئلۃ الوصایا، کتاب فی تاویل القرآن
رسالۃ فی واو عمرو، کتاب القراءات، کتاب المحاورہ فی العربیۃ، کتاب شرح
رمی[1]، کتاب رسالۃ عمر۔ ابن الندیم نے یہ بھی لکھا ہے کہ خود معافی نے انھیں
ھوں نے پچاس سے زیادہ کتابیں فقہ، کلام اور نحو وغیرہ میں لکھی تھیں[2]، معافی کی تصانیف
امع فہرست کہیں اور نہیں ملتی ہے۔

ان کی تفسیر قرآن کا نام انکے اکثر سوانح نگاروں نے "البیان الموجز من علوم القرآن"
ھا ہے[3]، لیکن خود انھوں نے کتاب الجلیس والانیس" میں ایک جگہ اسکا نام "البیان الموجز
م القرآن المعجز" اور دوسری جگہ "البیان الموجز عن علم القرآن" تحریر کیا ہے۔

---

[1] ابن الندیم یا ناسخوں کا سہو ہے، یہ دراصل نحو کی کتاب مختصر ابی عمر الجرمی
ح ہے، جس کا ذکر اوپر گزر چکا ہے، [2] الفہرست ۱: ۲۴۲ - ۲۴۳
[3] علام للزرکلی ۸: ۱۶۹ (مطبوعہ مصر، ۱۳۴۷ھ)

امام ذہبی نے لکھا ہے کہ اس تفسیر میں بہت سے ایسے حقائق ملتے ہیں جو دوسروں کی نظر سے پوشیدہ تھے، اور وہ تزکیۂ نفس کے لیے مفید ہے[1]۔ اس کتاب کا اس وقت وجود نہیں ہے۔

کتاب "الجلیس والانیس" کی ہر مجلس کا موضوع کوئی قصہ یا حدیث نبوی ہے، درمیان میں لغوی اور فقہی بحثیں آجاتی ہیں، اس میں اشعار و امثال، احادیث اور آیات قرآنی بکثرت پائی جاتی ہیں، ابن الندیم نے لکھا ہے کہ یہ ان کی بہترین تصنیف ہے جس میں انھوں نے جملہ خوبیاں، پسندیدہ واقعات اور دوسرے فوائد جمع کر دیے ہیں[2]، اس کے قلمی نسخے برلن، پیرس، کیمبرج اور دمشق[3] میں محفوظ ہیں، لیکن ان کتاب خانوں کے موجودہ نسخوں میں کسی میں دس مجلسیں ہیں، تو کسی میں بیس پچیس، مکمل ترین نسخے کا سراغ ابتک صرف ایک جگہ ملا ہے اور وہ کتاب خانہ احمد ثالث طوب قبو سرائے استامبول ہے، اس نسخے میں مکمل سنو مجلسیں موجود ہیں۔

ہندوستان میں بھی دو ناقص نسخے ملتے ہیں، مولانا آزاد لائبریری مسلم یونیورسٹی علی گڑھ، کے "حبیب الرحمن خاں شروانی کلکشن میں ایک نسخہ ۲۳ مجالس پر مشتمل ہے، اس نسخے کا خط عالمانہ ہے اور یہ دسویں صدی ہجری کا لکھا ہوا ہے، یہ نسخہ علامہ عبدالعزیز المیمنی کی نظر سے گزرا ہے، اس میں ان کی تحریریں اور فوائد درج ہیں، کہیں کہیں ناسخ کے اغلاط کی تصحیح اور بعض شعرا کی نشاندہی بھی کی ہے۔ سرورق پر ان کے قلم سے صرف یہ عبارت تحریر ہے:

"طالع فیہ وصحح بعضہ وکتب علیہ اشیائً داعیاً لمالکہ عبدالعزیز المیمنی، ۱۱، جمادی الآخرۃ ۱۳۵۳ھ، ۲۱ ستمبر ۱۹۳۴م" دوسرے نسخے کی نشاندہی پروفیسر

---

[1] تذکرۃ الحفاظ ۳: ۱۰۱۲ [2] الفہرست ۱: ۳۴۲ - ۳۴۳ [3] بروکلمان: تاریخ ادبیات عرب ذیل ۱: ۳۱۲ (مطبوعہ لیڈن، ۱۹۴۳ء)

زالدین احمد صدر شعبۂ عربی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ نے کی ہے۔ یہ نسخہ کتاب خانہ خدابخش
ہ میں محفوظ ہے لیکن اس کی مطبوعہ فہرستوں میں اس کا ذکر نہیں ہے۔ اس میں صرف
مجلسیں ہیں، خط عمدہ ہے، اور نسخہ بڑی حد تک صحیح ہے، اس کے علاوہ پروفیسر
آر الدین احمد نے کتاب "الجلیس والانیس" کے کچھ اجزا، سویڈن میں ڈھونڈھ نکالے ہیں۔

یہ کتاب ابھی تک شائع نہیں ہوئی ہے، اس کی اہمیت کے پیش نظر میں آج کل
ں کی تصحیح و تہذیب میں مصروف ہوں اور توقع ہے کہ انشاء اللہ جلد ہی اسے اہل نظر
لی خدمت میں پیش کرسکوں گا۔ کتاب "الجلیس والانیس" کے مختلف نسخوں کی اہمیت کے
تعلق کتاب کے مقدمے میں تفصیلی بحث کی جائے گی۔

---

( دارالمصنفین کی نئی کتاب )

## تذکرۃ المحدثین جلد اول

اس میں دوسری صدی ہجری کے اواخر سے چوتھی صدی ہجری کے اوائل تک کے صاحب تصنیف محدثین مثلاً امام مالکؒ، ابوداؤد طیالسیؒ، عبدالرزاق بن ہمامؒ، ابوبکر بن ابی شیبہ، امام احمد بن حنبلؒ، امام بخاریؒ، امام مسلمؒ، امام ابوداؤدؒ، امام ترمذیؒ، امام ابن ماجہؒ، امام ابوجعفر طحاویؒ وغیرہ کے حالات اور ان کی علمی و تصنیفی خدمات کی تفصیل بیان کی گئی ہے۔

از مولانا ضیاء الدین اصلاحی رفیق دارالمصنفین، اعظم گڈھ

قیمت:- ۔ ۔ ۔

منیجر

# عربی زبان وادبیات

## میں

## ہندی کے اثرات

از مولوی عبد المجید صاحب ندوی بی اے، ناظر کتب خانہ دار المصنفین

(۲)

۲- عربی زبان میں ہندوستانی اثرات کی یادگار ہندوستانی قصے ہیں جو عربی زبان میں منتقل کئے گئے، عرب قصص وحکایات کے بڑے شائق تھے، چاندنی راتوں میں بیٹھ کر پرانی داستانیں سناکرتے تھے، ان کا یہ ذوق عہد جاہلیت سے عہد اسلام تک قائم رہا، اس ذوق کی بنا پر ہندی وسنسکرت کی حکیمانہ قصے کہانیوں کی کتابوں کا ترجمہ عربی میں ہوا، ان میں سے بعض اہم کتابیں یہ ہیں،

**کلیلہ ودمنہ** | کلیلہ ودمنہ کی حکیمانہ کہانیاں عربوں میں نہایت مقبول تھیں، اس کا نام ہندی میں "بید پا وپیل پا" تھا، عربی میں کلیلہ ودمنہ کے نام سے مشہور ہوئیں، یہ کتاب "بید پا" پنڈت کی تصنیف ہے، جو اس نے سنسکرت میں راجہ دبشلیم کے لیے لکھی تھی، تاریخ یعقوبی میں ہے[1]

| | |
|---|---|
| ومن ملوکهم دبشليم وهو | ان کے بادشاہوں میں ایک دبشلیم |
| الذي وضع في عصره كتاب | تھا جس کے زمانہ میں کلیلہ ودمنہ لکھی |
| كليلة ودمنة وكان الذي | گئی، اس کو بیدپا پنڈت نے لکھا تاکہ |
| وضعها بيدپا حكيمهٗ من | اہل دانش وبینش اس سے عبرت ونصیحت |

[1] تاریخ یعقوبی ج ۱ ص ۹۸

حکمائهم وجعله ليعتبر بها ويتفهمها ذوالعقول ويتأدبون بها

فہم وفراست اور ادب واخلاق کا سبق حاصل کریں۔

پہلوی زبان میں اس کا ترجمہ پنڈت برزویہ نے نوشیرواں کے لیے ۵۳۱-۵۷۹ء میں کیا تھا، تاریخ مسعودی میں ہے[1]

وكان نقل اليه (نوشيروان) من الهند كتاب كليلة ودمنة

مشہور کتاب کلیلہ ودمنہ ہندوستان سے نوشیرواں کے لیے منتقل کی گئی،

پھر پہلوی سے عربی میں عبد اللہ بن المقفع نے ترجمہ کیا، اور ایک بیش قیمت مقدمہ لکھا جو ادبیت کے لحاظ سے عدیم النظیر ہے، تاریخ مسعودی میں ہے،

ثم ملك بعده دبشليم وهو الواضع لكتاب كليلة ودمنة الذى نقله ابن المقفع وقد صنف سهل بن هارون كتاباً ترجمه بكتاب ثعلة وعفرة يعارض فيه كتاب كليلة ودمنة فى ابوابه وامثاله ويزيد عليه فى حسن نظمه[2]

پھر دبشلیم بادشاہ ہوا، اس نے کلیلہ ودمنہ لکھوائی جس کو ابن المقفع نے عربی میں منتقل کیا، اس کے جواب میں سہل ابن ہارون نے مامون کے لیے ایک کتاب "ثعلہ وعفرہ" لکھی تھی جس میں کلیلہ ودمنہ کے ابواب اور اس کی مثالوں کا مقابلہ کیا گیا تھا، اور یہ کتاب حسن ترتیب میں کلیلہ ودمنہ سے بہتر ہے۔

اس کا دوسرا ترجمہ پہلوی سے ۱۶۵ھ میں یحییٰ برمکی کے حکم سے عبد اللہ بن ہلال اہوازی نے کیا، سہل بن نوبخت نے یحییٰ کے لیے اسکو نظم کا جامہ پہنایا، ابان ابن عبد الحمید کاتب نے

---

[1] المسعودی ج ۲ ص ۲۰۳ [2] المسعودی ص ۱۶۱

اس کا دوسرا منظوم ترجمہ کیا جس میں چودہ ہزار بیت تھے، اس نظم کا نمونہ یہ ہے:

| | |
|---|---|
| هذا كتاب ادب ومحنة | وهو الذى يدعى كليلة ودمنة |
| یہ اخلاق و تجربات کی کتاب ہے | یہی ہو جسے کلیلہ و دمنہ کے نام سے یاد کیا جاتا ہے |
| فيه احتيالات وفيه رشد[1] | وهو كتاب وضعه الهند |

اس کتاب میں تدبیر و سیاست اور رہنمائی کی حکایات ہیں اور یہ ہندستان کی تصنیف ہے

سندباد | یہ بھی قصے کہانیوں کی کتاب ہے جو سنسکرت سے عربی میں منتقل کی گئی، اسکے دو نسخے ہیں، ایک چھوٹا دوسرا بڑا، بعضوں کا خیال ہے کہ یہ ایرانیوں کی تصنیف ہے لیکن صحیح یہ ہے کہ ہندوستان کی تصنیف ہے۔

ابن ندیم لکھتا ہے:-

| | |
|---|---|
| وكتاب السندباد نسختان كبيرة وصغيرة . والخلف فيه مثل الخلف فى كليلة و دمنة والغالب والاقرب الى الحق ان يكون الهند صنفته[2] | کتاب سندباد کے دو نسخے ہیں، ایک چھوٹا دوسرا بڑا، کلیلہ و دمنہ کی تصنیف کی طرح اسکی تصنیف کے بارے میں بھی اختلاف ہے، لیکن صحیح یہ ہے کہ یہ ہندوستان کی تصنیف ہے۔ |

مسعودی کا بیان ہے:-

| | |
|---|---|
| وكان فى مملكته وعصره سندباد وله كتاب الوزراء والسبعة والمعلم والغلام وامراة الملك | اس راجہ کے ملک اور اس کے زمانہ میں سندباد پنڈت تھا جس کی کتاب میں سات وزیروں، ایک استاد، ایک لڑکے اور |

[1] اغانی ج ۲۰ ص ۳۰ مطبوعہ بولاق مصر [2] فہرست ابن الندیم ۴۲۴



| | |
|---|---|
| ھوالکتاب المترجم بکتاب | ایک رانی کا قصہ ہے، اس کتاب کا |
| لسندباد وعمل فی خزانة | سندباد کے نام سے ترجمہ ہو چکا ہے۔ |
| ھذا الملک الکتاب الاعظم | اس راجہ کے کتب خانہ کے لیے بیماریوں، |
| فی معرفة العلل والادواء | دواؤں اور علاج کی شناخت کے لیے |
| والعلاجات[1] | ایک بڑی اہم کتاب تیار کی گئی، |

ان اقتباسات سے ثابت ہوتا ہے کہ سندباد ہندوستان کی تصنیف ہے، اختلاف ب یہ معلوم ہوتا ہے کہ بعض دوسری کتابوں کی طرح یہ کتاب کسی زمانہ میں فارسی میں منتقل ہوگی، اس سے لوگوں کو اس کے ایرانی ہونے کا دھوکا ہوا ہوگا۔

ت دبلوہر | ابن ندیم نے اس کتاب کا ذکر بھی ہندوستانی افسانوں اور کہانیوں کے ہا کیا ہے، جن کا عربی میں ترجمہ ہوا، اس کا نام سنسکرت میں "بودھی ستو پر دھیتر" تھا، با" بوذاسف دبلوہر" بن گیا، اور "بدھ" سے "بوذا" "ستو" سے "سف" اور "پردھیتر" دبلوہر" ہو گیا،

اس کتاب میں گوتم بدھ کی پیدائش، تعلیم وتربیت، پھر ایک اتفاقی واقعہ سے دنیا ادی، اس کی خبر سنکر سرانديپ (سیلون) کے ایک جوگی کے سوداگر کے بھیس میں اسکے نے اور تلمیح واشارہ اور حکایتوں وتمثیلوں کے پیرایہ میں دنیا کے سربستہ راز دل اور ت کے لاینحل عقدوں کا انکشاف اور اس پر گفتگو ہے، یہ کتاب عربی زبان سے دنیا دسری زبانوں میں بھی ترجمہ ہوئی، اور بقول سید صاحب[2] "دنیا کی ان چند کتابوں سے ہے جن کی تاثیر گنہگاروں کے دلوں میں بھی گھر کر لیتی ہے"

---

[1] مسعودی ج ۱ ص ۱۶۲ [2] حضرت مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ

**حدود منطق الہند** | اس کتاب کے موضوع کے بارے میں اختلاف ہے کہ فن منطق کی کتاب ہے یا محض لفظی معنی یعنی بولنا مراد ہے، یعقوبی نے اس کتاب کا ذکر منطق و فلسفہ کی کتابوں کے ذیل میں کیا ہے، اور اس کا نام "کتاب طوفانی علم حدود المنطق" لکھا ہے :۔

| | |
|---|---|
| ولھم فی المنطق والفلسفۃ | ان کے یہاں منطق و فلسفہ کے اصول |
| کتب کثیرۃ فی اصول العالم | میں بہت سی کتابیں تصنیف کی گئی |
| منھا کتاب طوفانی علم حدود | ہیں، ان ہی میں ایک کتاب منطق کے |
| المنطق[1] | حدود کے بیان میں ہے۔ |

لیکن ابن ندیم نے قصہ کہانی کی کتابوں کے ذیل میں اس کا ذکر کیا ہے[2]،

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کتاب منطق میں نہیں ہے، بلکہ قصہ کہانی اور ادب و اخلاق کے مضامین پر مشتمل ہے۔ اور منطق سے مقصود انسان کے بولنے کے حدود بتانا ہے کہ کہاں بولنا چاہئے اور کہاں نہ بولنا چاہیے اور کس طرح بولنا چاہئے۔

**شاناق الہند** | سنسکرت میں اس کا نام "چانک" تھا، یہ آداب و اخلاق سے متعلق پانچ بابوں پر مشتمل ہے،

| | |
|---|---|
| کتاب شاناق الھندی فی | شاناق ہندی کی کتاب آداب اخلاق |
| الآداب خمسۃ ابواب[3] | سے متعلق پانچ بابوں پر مشتمل ہے۔ |

اس میں قصے کہانیوں کے پیرائے میں یہ بتایا گیا ہے کہ لڑائی کا انتظام کس طرح کیا جانا چاہئے، اس کے لیے کیسے آدمی چننے چاہئیں، سواروں کی ترتیب کیسی ہونی چاہیے، اور اس قسم کے دوسرے جنگی معلومات پر مشتمل ہے۔

---

۱ یعقوبی ج ۱ ص ۱۰۶ ، ۲ فہرست ابن ندیم ص ۳۴۴ ۳ ایضاً ۳۰۹

ابن ندیم لکھتا ہے :۔

| | |
|---|---|
| وکتاب شاناق الهندی فی | شاناق ہندی کی کتاب جنگ کی تدبیروں |
| أمر تدبیر الحرب وما ینبغی | سپاہیوں کے انتخاب، سواروں کی |
| للملك ان یتخذ من الرجال | ترتیب، کھانے اور زہر کے مضامین |
| وفی امر الاساورة والطعام والسم[1] | پر مشتمل ہے۔ |

ان کتابوں کے علاوہ اور بہت سی قصے کہانیوں کی کتابیں عربی میں ہیں، جو اصلاً ہندوستانی ہیں، مثلاً ایک کتاب" دیک الهندی" کے نام سے معروف ومشہور ہے جو اصل میں" دیپک ہندی" کا معرب ہے۔ اس کتاب میں ایک مرد اور عورت کا قصہ ہے، اسی طرح ایک کتاب" قصہ ہبوط آدم" ہے، جس میں حضرت آدم علیہ السلام کے زمین پر اترنے کی کہانی ہے۔

ابن ندیم نے" کتاب البد"، " کتاب ادب الهند والصین"، " کتاب سابه یزم وغیرہ کا ذکر بھی" ہندوستانی قصہ کہانیوں کی کتابوں کے نام" کے عنوان کے ذیل میں کیا ہے۔

(۳) ہندی زبان وادب کی تیسری چیز جو عربی میں بکثرت ملتی ہے، وہ ہندی کے ضرب الامثال ہیں، یہ مثلیں حکمت ودانش، نکتہ آفرینی ودقیقہ سنجی کا شاہکار ہیں، ہندوستان اس معاملہ میں ہمیشہ سے ممتاز رہا ہے۔ قاضی صاعد اندلسی لکھتے ہیں :۔

| | |
|---|---|
| فکان (الهند) عند جمیع الامم | قدیم قوموں کے نزدیک ہر زمانہ میں |
| علی ممر الدهور وتقادم | ہندوستان حکمت ودانش کا گہوارہ |
| الازمان معدن الحکمة | اور عدل وسیاست کا سرچشمہ رہا ہے |
| وینبوع العدل والسیاسة | ، یہاں کے باشندوں کو سب سے زیادہ |

[1] فہرست ابن ندیم ص ۳۴۳۔

| | |
|---|---|
| واهل الاحلام الراجحة الآراء الفاضلة والامثال السائرة والنتائج الغريبة واللطائف العجيبة[۱] | عقلمند اور صاحب رائے سمجھا جاتا تھا اور وہ ضرب الامثال عجیب لطائف اور غریب نتائج (پیدا کرنے) والے لوگ تھے۔ |

ذیل میں ان امثالوں کے چند نمونے نقل کیے جاتے ہیں، جو عربی ادبیات میں عرب و ہند کے تعلقات کی ابتداء سے مستعمل ہیں، اور ابن قتیبہ صاحب "عیون الاخبار" کی تحقیق کے مطابق ہندستانی ہیں:

| | |
|---|---|
| (۱) عدل السلطان انفع للرعية من خصب الزمان[۲] | بادشاہ کا عدل و انصاف ملک کی خوشحالی سے بڑھ کر ہے۔ |
| (۲) شر المال ما لاينفق منه، وشر الاخوان الخاذل وشر السلطان من خافه البرئ وشر البلاد ما ليس فيه خصب ولا أمن[۳] | بدترین مال وہ ہے جو خرچ نہ کیا جائے اور بدترین دوست وہ ہے جو ضرورت کے وقت ساتھ چھوڑ دے اور بدترین بادشاہ وہ ہے جس سے رعیت خوفزدہ ہو اور بدترین ملک وہ ہے جس میں ارزانی اور امن نہ ہو۔ |
| (۳) انما مثل السلطان فی قلة وفائه للاصحاب وسخاء نفسه عمن فقد منهم مثل البغی والمكتب كلما ذهب واحد جاء آخر[۴] | بادشاہ بھی اپنے رفیقوں اور ساتھیوں کے ساتھ بیوفائی اور بے پروائی کا وہی سلوک کرتا ہے جو پیشہ ور بدکار عورت کا ہوتا ہے کہ ایک آیا اور ایک گیا۔ |
| (۴) الملك الحازم يزداد برأى الوزراء الحزمة كما يزداد البحر بمواده من | عقلمند بادشاہ عقلمند وزیروں کی صلاح و رائے سے اسی طرح بڑھتا ہے جس طرح ایک |

[۱] طبقات الامم اندلسی ص ۱۱ [۲] عیون الاخبار ج ۱ ص ۵ [۳] ایضاً ج ۱ ص ۳ [۴] ایضاً ص ۶۲

الانهار وينال بالحزم والرأى
ما لا ينال بالقوة والجنود[1]

بڑا دریا چھوٹی ندیوں اور نالوں سے، اور سوچ بچار، رائے مشورہ کے ذریعہ وہ حاصل کر سکتا ہے جو ...

(۵) من التمس من الاخوان الرخصة
عند المشورة، ومن الاطباء عند المرض
ومن الفقهاء عند الشبهة، اخطاء
الرأى، وازداد مرضاً وحمل الوزر[2]

جس شخص نے رائے و مشورہ میں اپنے دوستوں سے، علاج و معالجہ میں طبیبوں سے اور مشتبہ مسائل میں مفتیوں سے آسانی و سہولت چاہی تو وہ مشورہ میں دھوکا اٹھائیگا، اس کا مرض بھی بڑھ جائیگا اور گناہوں کا بوجھ بھی اس کے سر آرہے گا،

(۶) ثلاثة اشياء تزيد فى الانس والثقة، الزيارة فى الرحل والمواكلة
ومعرفة الاهل والحشم[3]

تین چیزوں سے (دوستوں کے درمیان) اعتماد و محبت میں اضافہ ہوتا ہے، گھر پر ملاقات کرنے سے، ساتھ بیٹھکر کھانے پینے سے، گھر کے لوگوں سے تعارف سے،

(۷) اربعة ليست لاعمالهم ثمرة
مسار الاصم، والباذر فى
السبخة، والمسرج فى الشمس
وواضع المعروف عند من لا شكر له[4]

چار کاموں کا کوئی نتیجہ نہیں، بہرے کی سرگوشی سے، بنجر زمین میں کاشتکاری سے، دن میں روشن چراغ سے، ناشکرے کے ساتھ بھلائی سے،

(۸) ستة اشياء لا ثبات لها: ظل
الغمام، وخلة الاشرار، وعشق النساء
والمال الكثير، والسلطان الجائر
والثناء الكاذب[5]

چھ چیزوں میں کوئی قیام نہیں، بادلوں کے سایہ میں، بروں کی دوستی میں، عورتوں کے عشق میں، مال کی زیادتی میں، ظالم کی بادشاہت میں، جھوٹی تعریف میں۔

مذکورہ بالا سارے ضرب الامثال اصلاً ہندستان کے طبع زاد ہیں لیکن اب عربی میں بے تکلف استعمال ہوتے ہیں۔

---

[1] عیون الاخبار ج ۱ ص ۲۷ [2] ایضاً ص ۱۱۲ [3] ایضاً ج ۳ ص ۴۴ [4] ایضاً ص ۱۷۱ [5] ایضاً ۱۹۹

# مطبوعات جدیدہ

## (غالب نمبر)

**فروغ اردو غالب نمبر**۔ مرتبہ جناب محمد حسین شمس علوی و سید انصار حسین رضوی صاحبان،
بڑی تقطیع، کاغذ، کتابت وطباعت بہتر، صفحات ۸۳۲ مع خوبصورت سرورق، قیمت عـــہ
پتہ: کل ہند ادارۂ فروغ اردو، لکھنؤ۔

مرزا غالب مرحوم کی صد سالہ برسی کی یادگار میں اردو کے بہت سے رسالوں نے خاص نمبر نکالے ہیں، ان میں فروغ اردو کا غالب نمبر سب میں ممتاز اور آٹھ سو صفحوں کی ضخیم کتاب ہے، جو غالب کے متعلق پرانے اور نئے دونوں قسم کے مضامین اور مختلف النوع تحریروں پر مشتمل ہے، یہ نمبر کئی حصوں میں منقسم ہے، پہلے حصہ میں غالب کی شخصیت اور انکے حالات وسوانح سے متعلق مضامین ہیں، دوسرے اور تیسرے حصہ میں انکے فن اور شاعری کے مختلف پہلوؤں کا تنقیدی اور تحقیقی جائزہ لیا گیا ہے، چوتھے حصہ میں انکی فارسی شاعری پر مضامین ہیں، پانچویں حصہ میں مزاحیہ مضامین اور چھٹے حصہ میں منظومات اور شعراء کے نذرانۂ عقیدت ہیں، ساتویں حصہ میں "تذکرہ" کے عنوان سے غالب پر لکھی گئی قدیم تحریروں کا انتخاب ہے، شروع میں پیغامات کے علاوہ غالب اور انکی بعض کتابوں، ماہرین غالبیات، آل انڈیا غالب سنٹری کمیٹی اور ادارہ فروغ اردو کے ارکان کے عکسی فوٹو ہیں، سرورق بھی دیدہ زیب ہے۔ فہرست میں مکتوبات کا عنوان درج ہے لیکن اصل نمبر میں یہ حصہ معلوم نہیں کس بنا پر شامل ہونے سے رہ گیا، یہ ظاہر ہے کہ اتنے ضخیم نمبر میں سب مضامین ایک سطح کے نہیں ہو سکتے، لیکن مجموعی حیثیت سے بہت جامع اور کامیاب ہے، اور اردو کے بہت سے امور

اصحاب علم و ادب اور غالبیات کے ماہرین کے مضامین اس میں آگئے ہیں، اور وہ غالب کے متعلق گوناگوں قسم کے معلومات کا گنجینہ ہے،

**نیا دور غالب نمبر** - مرتبہ جناب خورشید احمد صاحب لمبی تقطیع، کاغذ، کتابت و طباعت عمدہ صفحات ۲۰۰ قیمت عہ پتہ: محکمۂ اطلاعات اتر پردیش لکھنؤ

محکمۂ اطلاعات اتر پردیش کے اردو ماہنامہ "نیا دور" نے بھی دو سو صفحات پر مشتمل ایک خاص نمبر نکالا ہے، جو غالب کی شخصیت، کمالات اور فکر وفن کے متعلق مفید مضامین اور نظموں کا دلکش مجموعہ ہے، مشہور ادیبوں اور اہل قلم میں قاضی عبد الودود، امتیاز علی عرشی، ڈاکٹر سید اعجاز حسین ڈاکٹر گیان چند، نثار احمد فاروقی، اور ڈاکٹر سلام سندیلوی وغیرہ کے ادبی، تنقیدی اور تحقیقی، غلام احمد فرقت کاکوروی اور عبد المجیب سہالوی وغیرہ کے مزاحیہ مضامین اور رروش صدیقی، جگن ناتھ آزاد، شمیم کرہانی، عمر انصاری اور نازش پرتاب گڈھی وغیرہ جیسے مشاہیر شعراء کے منظومات سے مزین ہے، بلند پایہ مفید مضامین کے ساتھ کچھ ہلکے پھلکے مضامین بھی ہیں، لیکن مجموعی حیثیت سے نمبر مفید اور لائق مطالعہ ہے، شروع میں اتر پردیش کے علم و ادب نواز گورنر کے پیغام میں صمیم قلب کے ساتھ غالب کی عظمت و قدر دانی کا مخلصانہ اعتراف کیا گیا ہے،

**جامعہ غالب نمبر** - مرتبہ جناب ضیاء الحسن فاروقی، متوسط تقطیع، کاغذ، کتابت و طباعت عمدہ صفحات ۲۰۰ قیمت عـ پتہ رسالہ جامعہ، جامعہ نگر، نئی دہلی۔

رسالہ جامعہ نے بھی غالب کی یادگار میں نذرانۂ عقیدت پیش کیا ہے، اس کا یہ نمبر بھی مفید مضامین پر مشتمل ہے، ان میں غالب کی فارسی شاعری پر رسالہ کے لائق مدیر ضیاء الحسن فاروقی کا، اور فارسی نثر پر امیر حسن نورانی کا مضمون خصوصیت سے قابل ذکر ہیں، غالب کے ایک شاگرد ابو الفضل محمد عباس رفعت شروانی کے حالات و کمالات پر عبد القوی دسنوی کا مضمون بھی خاصا ہے، عنوان چشتی نے غالب فہمی

کے مفید اصول بیان کیے ہیں، جامعہ کے اہل قلم میں پروفیسر مجیب، ڈاکٹر عابد حسین، عبد اللہ ولی بخش قادری، عبد اللطیف صاحب اعظمی اور انور صدیقی کے مضامین لائق مطالعہ ہیں، غالب کی کتابوں میں اردوئے معلی، دیوان اردو، عود ہندی کے بعض اڈیشنوں کے متعلق مختصر مگر مفید مضامین ہیں، مجموعی حیثیت سے یہ نمبر غالب سے متعلق مفید، سنجیدہ و متوازن مضامین پر مشتمل اور خاصے کی چیز ہے۔

**آجکل غالب نمبر** - مرتبہ شہباز حسین صاحب لمبی تقطیع، کاغذ، کتابت و طباعت عمدہ، صفحات ۱۸۴ قیمت ۶۰ پیسے، پتہ: ڈائرکٹر پبلیکیشنز ڈویژن، پٹیالہ ہاؤس، نئی دہلی۔

دلی کے سرکاری رسالہ "آجکل" کا خاص نمبر بھی مفید مضامین پر مشتمل ہے، منظور الحسن صاحب برکاتی کا مضمون اس لحاظ سے اہم ہے کہ اس میں رسالہ سوالات عبد الکریم کے جس کو غالبیات کے بعض ماہرین بھی غالب ہی کی تصنیف خیال کرتے ہیں اصل مصنف عبد الکریم کی شخصیت کا غالباً پہلی بار پتہ لگا کر تعارف کرایا گیا ہے، "کلام غالب کے صوتی آہنگ کا ایک پہلو" (ڈاکٹر مسعود حسین خاں) "محاورات غالب" (ضیا احمد بدایونی)، "دلی کی سماجی زندگی خطوط غالب کے آئینہ میں" (سخی حسن نقوی) "غالب کے ایک شاگرد نواب یار محمد خاں شوکت کی تصنیف انشائے نور چشم" (عبد القوی دسنوی) خاص طور سے مفید اور لائق مطالعہ ہیں۔ نظم کے حصہ میں فراق، روش، منور لکھنوی، جگن ناتھ آزاد اور سلام مچھلی شہری وغیرہ شعراء کا نذرانۂ عقیدت ہے، غالب اور انکی کتابوں کے بعض قدیم اڈیشنوں کے عکسی فوٹو بھی ہیں، اور مختصر ہونے کے باوجود بقیمت بہتر کا مصداق ہے۔

ض

(باقی)

رجسٹرڈ نمبر ال (۵۲۰)
جون سنہ ۱۹۶۹ء

# معارف

مجلس دار المصنفین کا ماہوار علمی رسالہ

مرتبہ

شاہ معین الدین احمد ندوی

قیمت آٹھ روپیے سالانہ

دفتر دار المصنفین اعظم گڈھ

کتبہ اقبال احمد

# مجلسِ ادارت

جلد ۱۰۳ - ماہ ربیع الاول ۱۳۸۹ھ مطابق ماہ جون ۱۹۶۹ء - عدد ۶

## مضامین



## مقالات



## وفیات



## ادبیات

# شذرات

لکھنؤ کا شیعہ سنی فساد اس قدر شرمناک ہو کہ تاسف اور ملامت کے حدود سے باہر ہے، یہ کس قدر شرم اور افسوس کا مقام ہے کہ ان مقدس اور برگزیدہ ہستیوں کے نام پر یہ بربریت کیجاتی ہے جنھوں نے پوری دنیا کو امن و سلامتی کا پیام دیا اور اس کے سامنے ایثار و قربانی کا عملی نمونہ پیش کیا۔ آج ان کے نام لیوا آپس ہی میں کٹے مرتے ہیں، دنیا کہاں سے کہاں پہنچ گئی ہے۔ اور شیعہ سنی چودہ سو برس کے فرسودہ اور بے نتیجہ جھگڑوں میں مبتلا ہیں، انکو مسلمانوں کے نازک حالات سے بھی سبق حاصل نہیں ہوتا۔ ان کے سامنے یہ مثال بھی موجود ہے کہ ہمارے وطنی بھائی اور حکومت دونوں اچھوتوں تک کو جو ہندو مذہب کے رو سے عام ہندوؤں سے الگ طبقہ ہے اور جن میں وطنیت کے سوا کوئی چیز مشترک نہیں ہے، ملانے کی کوشش کر رہے ہیں، اور شیعہ سنی جن کا پیغمبر ایک، کتاب ایک، قبلہ ایک اور بہت سے عقائد و عبادات تک یکساں ہیں، برادر کشی میں مبتلا ہیں، اور یہ اختلاف کسی بنیادی عقیدہ کا نہیں بلکہ بدعات اور رسوم پر اصرار کا نتیجہ ہے، آج کوئی سنجیدہ شیعہ کم سے کم علانیہ تبرے کو پسند نہیں کرتا، بلکہ اس سے اعلانِ برأت کرتا ہے اور بہت سے شیعہ مفکرین جنکی امت کے مصالح پر نظر ہے، سرے سے تبرا کے خلاف ہیں، یہی حال مدحِ صحابہ کے مروجہ جلسے اور جلوس کا ہے جو سراسر بدعت ہیں، اور ان دونوں پر اصرار مسلمانوں کے مصالح کے خلاف ہے، میلاد کی مجالس الگ چیز ہیں، ان پر شیعوں کو بھی اعتراض نہیں ہو سکتا۔ لطف یہ ہے کہ اس اختلاف کے باوجود سنی محرم کی تمام بدعتوں میں مبتلا ہیں، بلکہ اسکی ساری رونق ان ہی کے دم سے قائم ہے، اگر ان میں مذہب کا سچا جذبہ ہے تو پہلے انکو محرم کی بدعتوں کو چھوڑنا چاہیے، شیعہ سنیوں کے لیے یہ بڑے شرم اور غیرت کا مقام ہے کہ ان کے اختلاف میں حکومت بلکہ جن سنگھ تک کو مداخلت کی ضرورت پیش آئے اور ان کو نقصان مایہ کے ساتھ شماتت ہمسایہ کا بھی

گھونٹ پینا پڑے، اگر وہ اپنی ضد اور جہالت پر قائم رہے تو دونوں کو اس کا خمیازہ بھگتنا پڑیگا.
ر ان میں ایک مستقل کشمکش پیدا ہو جائے گی جس کا نتیجہ جانی اور مالی نقصان کے سوا اور کچھ نہیں نکل
تا، اس سے سیاسی پارٹیاں فائدہ اٹھائیں گی، کسی فریق کو انکی ظاہری ہمدردی سے دھوکا نہ کھانا
ہیے، مسلمانوں کے معاملات و مسائل میں، ان سب کا نقطۂ نظر ایک ہے، اس میں شیعہ سنی
ی تفریق نہیں ہے، اور اب تک مسلمانوں کو جو نقصان پہنچا ہے اس میں شیعہ سنی برابر کے حصہ دار
یں، خاص طور پر شیعوں کو ان کے فریب سے زیادہ ہشیار رہنے کی ضرورت ہے، ممکن ہے فرقہ پرور
رٹیوں کی ظاہری ہمدردی سے ان کے جذبات کی تسکین ہو جائے، لیکن کوئی سیاسی پارٹی
ور حکومت سنیوں کی اکثریت کو نظر انداز نہیں کر سکتی، اس لیے دونوں کا فائدہ اتحاد ہی میں ہے،

شیعہ سنیوں کا سنجیدہ طبقہ اس اختلاف اور معرکہ آرائی کو پسند نہیں کرتا، یہ سارا فتنہ دونوں
کے عوام اور خود غرض لیڈروں کا پیدا کردہ ہے، اس لیے ضرورت ہے کہ دونوں کے سنجیدہ
ور معقول اشخاص اس کا مستقل حل نکالنے کی کوشش کریں اور شیعہ سنی کی ایسی تقریبات کے لیے
جن میں فساد کا اندیشہ ہو ایسے ضوابط اور حدود مقرر کر دیے جائیں جن کی پابندی دونوں کے لیے
ضروری ہو، اور ان تقریبات کے موقعہ پر یہ لوگ خود اس کی نگرانی کریں تاکہ آئندہ فساد کی نوبت نہ آنے پائے۔

ہم اس سے پہلے بھی لکھ چکے ہیں کہ پاکستان کے تاجران کتب نے دار المصنفین کی بہت سی
کتابیں چھاپ لی ہیں، اور اس کا سلسلہ برابر جاری ہے، دار المصنفین کو حکومت سے کوئی مستقل مدد
نہیں ملتی، کبھی کبھی کسی خاص کام کے لیے عارضی مل جاتی ہے، اسکی آمدنی کا دار و مدار کتابوں کی تجارت پر ہے
جن کی زیادہ مانگ پاکستان میں ہے، اگر وہاں اس کی کتابیں چھپ گئیں تو اس کا چلنا دشوار ہو جائیگا،
دار المصنفین کے قدر دانوں کی بڑی جماعت پاکستان میں ہے، چنانچہ جب پہلی مرتبہ ہم نے پاکستان
کے ناشروں کی شکایت کی تھی تو لاہور کے اخبارات خصوصاً چٹان نے ان کے خلاف پرزور آواز

شذرات

بلند کی تھی، بعض بااثر شخصیتوں نے بھی ان کو روکنے کی کوشش کی تھی، اسکا مفید نتیجہ نکلا تھا، اس ا
پاکستان کے نامور صاحب علم وقلم سید حسام الدین صاحب راشدی نے ان ناشروں کے خلاف مضمون لکھا
جنگ اور حریت میں شائع ہوا، پاکستان کے سابق ڈپٹی ہائی کمشنر برائے ہند افضل اقبال صاحب نے بھی جو دار المصنفین کے
ہمدردوں میں ہیں، وعدہ کیا ہے کہ وہ اس کے تدارک کی کوئی شکل نکالنے کی کوشش کریں گے
دار المصنفین ان سب محسنوں کا شکر گذار ہے۔

بعض ہمدردوں نے ان تاجروں اور ان کی شائع کردہ کتابوں کے نام لکھکر بھیجے ہیں جن کو ہم عام آگہی
کے لیے شائع کرتے ہیں: (۱) عشرت پبلشنگ ہاؤس اسپتال روڈ لاہور، شعر الہند حصہ اول و دوم، گل رعنا،
مقالات شبلی حصہ دوم و چہارم (۲) اسٹار بک ڈپو اردو بازار لاہور، شعر العجم حصہ اول و دوم (۳) تاج بک ڈپو
اردو بازار لاہور، شعر العجم حصہ سوم (۴) حاجی فرمان علی اینڈ سنز اردو بازار لاہور، شعر العجم حصہ چہارم و پنجم
(۵) مکتبہ ادب اردو، اردو بازار لاہور، اقبال کامل

سیرۃ النبی اور تاریخ اسلام کے متعلق اطلاع ملی ہے کہ کوئی تاجر انکو شائع کر رہا ہے، اور دھوکا دینے کیلئے سیرۃ النبی
مطبوعہ دار المصنفین کا بلاک چھاپ رہا ہے، تاکہ ناواقف اسکو دار المصنفین کی مطبوعہ سمجھیں، مولانا شبلی نے اپنی ان کتابوں کی
رجسٹری نہیں کرائی تھی جو انکی زندگی میں شائع ہوئی تھیں، اسلیے انکی طباعت و اشاعت پر کوئی قانونی پابندی نہیں ہے، لیکن
اخلاقاً دار المصنفین انکا وارث ہے، مگر انکی وفات کے بعد انکی جو کتابیں دار المصنفین نے شائع کی ہیں مثلاً سیرۃ النبی حصہ اول و دوم
مقالات شبلی اور شعر العجم حصہ پنجم انکا حق طباعت محفوظ ہے اور وہ قانوناً بھی دار المصنفین کی ملکیت ہیں، مگر ملک کے اختلاف
کی وجہ سے انکے ناشروں کے خلاف قانونی کارروائی نہیں کیجا سکتی، اس لیے پاکستان کے مخلصوں کا فرض ہے کہ وہ ان
خود غرض تاجروں کو دار المصنفین کو نقصان پہنچانے سے روکنے کی کوشش کریں، اسکی کتابوں کا اسٹاک پاکستان
میں (۱) شیخ مبارک علی تاجر کتب لوہاری دروازہ لاہور (۲) ادارہ بتول اچھرہ لاہور (۳) ادارہ ابو معاویہ تاجر کتب
۱۳۱ - حیدرآباد کراچی کے یہاں رہتا ہے جن لوگوں کو ضرورت ہو ان سے طلب کریں۔

# مقالات

## عبدالقادر نورس

## اور

## اس کا کلام

از جناب ڈاکٹر نذیر احمد صاحب صدر شعبۂ فارسی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

عادل شاہی دور کا ایک شاعر جس کا تخلص تو مشہور ہے، مگر کلام نایاب تھا، عبدالقادر نورس و نورسی ہے، اس کا تعلق اس خاندان کے تین بادشاہوں سے رہا ہے، یعنی ابراہیم عادلشاہ ثانی (م ۱۰۳۷ھ) محمد عادل شاہ (م ۱۰۶۷ھ)، علی عادل شاہ ثانی (م ۱۰۸۳ھ)۔ اس شاعر کی شہرت کی بنیاد محض اس کا تخلص ہے، ابراہیم عادل شاہ کو لفظ "نورس" سے غیر معمولی دلچسپی تھی، اس بنا پر اس کے دور کی متعدد چیزیں اس نام سے منسوب ہوئیں، نورس شاعر جس کا تخلص نورسی بھی ملتا ہے، اسی وجہ سے گمنامی سے بچ گیا، مگر تخلص کے علاوہ اس کے متعلق ہماری معلومات اور کچھ نہیں، فارسی تذکرے اس کے ذکر سے خالی ہیں، البتہ ابراہیم زبیری نے اپنی تاریخ 'بساتین السلاطین' میں اسکو اپنے دور کا ممتاز شاعر قرار دیا ہے[1]، حال ہی میں راقم الحروف کو مدراس کے کتابخانۂ دولتی مخطوطات شرقی (Govt Oriental Mss. Library) میں اس شاعر کے دیوان کا ایک نادر[2]

---

[1] طبع حیدرآباد، ص ۲۵۰ [2] مخطوطہ فارسی زیر شمارہ ۵۹

مخطوطہ[1]۔ اس کے مطالعہ سے اس شاعر کے بارے میں بعض ضروری باتیں معلوم ہوئیں جنھیں سطور ذیل میں ہدیۂ ناظرین کیا جاتا ہے۔

نام و تخلص | اس کا نام عبدالقادر تھا۔ 'بساتین السلاطین'[2] کے بیان کے علاوہ نورس خود اپنی ایک غزل میں اپنا نام مع تخلص لایا ہے[3]:-

طلق وادی وارگوں زد نعل ما دیوانگان — شیخ عبدالقادر نورس کجا پی می برد

وہ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی کا بڑا معتقد تھا۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ اسکے خاندان کو شیخ سے عقیدت رہی ہوگی اور یہ بھی ممکن ہو کہ اس کا نام شیخ کے نام پر رکھا گیا ہو۔

عبدالقادر دو تخلص استعمال کرتا تھا کبھی نورسی اور کبھی نورس حسب ذیل ابیات سے اس کی پوری طرح توثیق ہوتی ہے۔ نورسی تخلص کی مثالیں:-

خضر وقت خویش خواہد گفت ارا نورسی — گر کنی چشم ترا چشمۂ حیوان ما (ورق

جز شعر نورسی ننویسم بہر بیاض — زیرا کہ خوش نیاید شعر دگر مرا (ورق

گرچہ ما داغیم در صورت سراپا نورسی — لیک در معنی یکی رنگین گلستانیم ما (ایضاً

نورس تخلص کی مثالیں:-

نمود نہ لعت مرا خال و راہ زد نورس — (ورق

چہ ناپسند کسی تو دریں جہاں نورس — کہ استخوان تو زاغ و ہما گرفت و گذاشت (ورق

اشک نورس می فزاید نور اندر چشم من — (ورق ۶ ب)

قرین قیاس یہی ہے کہ ابراہیم عادل شاہ کی لفظ "نورس" سے غیر معمولی دلچسپی اس تخلص کے انتخاب کی محرک ہوئی ہوگی، جیسا کہ ابراہیم زبیری نے بساتین السلاطین میں تصریح کے ساتھ لکھا ہے[4]۔

---

[1] ص ۲۵۰ [2] دیوان ورق ۳۴ [3] ص ۲۵۰

"بسبب مقبول و مطبوع آمدن این لفظ (نورس) بر خاطر نازک پسند بادشاہ نازک پسندان عصر بموجب "الناس علی دین ملوکهم" این لفظ پسند کردہ باستعمال خود آوردہ اند چنانچہ ظہوری نام دیباچہ کہ در مدح آن ممدوح زبان گفتہ دیباچۂ نورس[1] نام گذاشت و محمد قاسم فرشتہ کتاب مولف خود کہ در فن تاریخ پرداختہ نورس نامۂ فرشتہ موسوم گردانیدہ و عبد القادر نورسی کہ شاعر فصیح بود تخلص خویش نورسی قرار دادہ"۔

ابراہیم عادل شاہ کے دور کا ایک شاعر رشید قزوینی ہے، اس کا بھی تخلص نورس تھا، اگرچہ یہ معلوم نہیں کہ اس نے بھی اسی مقصد کے تحت یہ تخلص اختیار کیا تھا، لیکن بادشاہ مذکور کے دربار سے وابستگی سے اس قیاس کو تقویت ملتی ہے، عبد القادر نورسی کے برخلاف رشید کا ذکر تذکروں میں ملتا ہے، اور نام ہی کے اختلاف سے ایک تخلص کے ان دونوں شاعروں کے درمیان امتیاز ہوتا ہے ورنہ ایک ہی بادشاہ کے دور میں ہونے کی وجہ سے التباس کا موقع تھا، اس میں کوئی شبہ نہیں کہ عبد القادر کے مقابلہ میں رشید قزوینی زیادہ مشہور تھا، چنانچہ عبد القادر کا ذکر میرے مطالعہ کئے ہوئے کسی تذکرہ میں موجود نہیں، اور رشید قزوینی کا ضمنی ذکر اکثر تذکرہ نگاروں کے یہاں پایا جاتا ہے[2]۔

علاوہ نام کے اختلاف کے ان دونوں ہم عصر (اگرچہ عبد القادر چھوٹا تھا اور محمد اول علی عادل شاہ کے عہد تک اس کا بقید حیات رہنا مسلم ہے) شاعروں کے الگ الگ شاعر ہونے کے یہ بھی قرائن ہیں:

---

[1] دیباچہ کا کوئی مخصوص نام نہ تھا بلکہ بادشاہ کی تالیف نورس کا دیباچہ تھا، اس بنا پر دیباچۂ نورس کہلایا، اس کا یہ کوئی مخصوص عنوان نہ تھا۔ [2] مثلاً عرفات عاشقین نسخہ بانکی پور، ورق ۸۱، ا، مجمع النفائس نسخہ بانکی پور ۴۹۶ ا، ید بیضا نسخہ بانکی پور ورق ۲۲۸، مخزن الغرائب نسخہ علی گڑھ، ریاض الشعراء نسخہ علی گڑھ ورق ۱۷۴ ا، منتخب الاشعار، فہرست بادلی نمبر ۳۷۹ (۶۹۸) وغیرہ

۱۔ رشید کا تخلص نورس ہے، اور عبدالقادر کا نورس اور نورسی دونوں۔

۲۔ رشید کے بارہ شعر عرفات عاشقین، ریاض الشعراء وغیرہ میں منقول ہیں، ان میں سے کوئی بھی عبدالقادر کے دیوان میں نہیں ہے،

۳۔ عرفات عاشقین کے مولف نے واضح طور پر لکھا ہے، وہ ان ہی دنوں میں وفات پا چکا[1] تذکرہ عرفات ۱۰۲۲ھ کے قریب مرتب ہوا، اس بنا پر اس تاریخ سے قبل رشید قزوینی کا فوت ہو جانا قطعی ہے، جبکہ ہمارے شاعر کے دیوان میں علی عادل شاہ کی تخت نشینی کے بعد تک واقعات واضح طور پر موجود ہیں،

گیارہویں صدی ہجری کے اواخر اور بارہویں صدی کے اوائل میں ایران میں بھی ایک شاعر نورس تخلص کا گذرا ہے۔ اس کے دیوان کا ایک نادر مخطوطہ برٹش میوزیم کے کتاب خانے میں محفوظ ہے، ریو کی فہرست[2] کے مطالعے سے یہ حقیقت واضح ہوتی ہے کہ یہ شاعر ہمارے پیش نظر شاعر سے الگ شخصیت کا مالک تھا، اس کے وجوہ یہ ہیں :۔

۱۔ آخرالذکر شاعر کا نام محمد حسین[3] تھا، اور وہ دماوند کا باشندہ تھا، کچھ دنوں کے بعد اصفہان چلا آیا اور صفوی سلطان سے وابستہ ہو گیا، اور بیجاپوری نورس کا نام عبدالقادر تھا، اس کے اور حالات نہیں ملتے،

۲۔ محمد حسین نورس کے اکثر قصائد شاہ سلیمان کی مدح ہیں، اور ہمارے شاعر نے کوئی نظم اس نام کے ممدوح کے لیے نہیں لکھی،

---

[1] عرفات العاشقین: میوہ نورس ریاض اقدس مولانا رشید نورس تخلص از شعرای نورسیدہ تازہ گوی این زمانست، در ملازمت عادلشاہ می باشد، طبیعت خوب دارد و ولادت از قزوین بودہ گویند درین دیار میوۂ وجودش بباد فنا رفتہ (ورق ۷۸۱) [2] کمالہ فہرست ریو شمارہ ۳۴۳ [3] تذکرۂ نظیر ۱۲۳

۳۔ نورس دماوندی کے اکثر قطعات ۱۰۸۴ھ سے ۱۱۰۵ھ کے درمیان کے ہیں، نورس (بیجاپوری) کے مقطعات ۱۰۱۹ھ تا ۱۰۶۹ھ کے ہیں، ظاہر ہے جو شاعر ۱۰۱۹ھ میں شعر کہتا ہو اسکا ۱۱۰۵ھ کے بعد تک شعر کہنا جب تک کسی اور قرینہ سے اس کی عمر سو سال سے زیادہ ثابت نہ ہو جائے، مستبعد نظر آتا ہے،

۴۔ دونوں شاعروں کے دیوان بالکل مختلف ہیں، نورس (بیجاپوری) کا دیوان غزلیات، مقطعات، رباعیات اور ایک مختصر ساقی نامہ پر اور نورس دماوندی کا دیوان، قصائد مذہبی، قصائد در مدح ممدوحان دنیوی، غزلیات، متفرقات، مثنوی قضا و قدر، معمات اور مختصر نثری رسالے پر مشتمل ہے، دونوں دیوانوں کی ابتدا و انتہا مختلف ہے، اور دونوں کی ضخامت میں بھی کافی تفاوت پایا جاتا ہے۔

**وطن و خاندان** | اگرچہ نورس کے متعلق معلوم نہیں کہ اس کا وطن کہاں تھا، مگر خود دیوان کے مطالعہ سے اندازہ ہوتا ہے کہ دکن اور گجرات میں اس کی حیثیت "غیر ملکی" تھی، مگر یہ قطعی طور پر نہیں کہا جا سکتا کہ وہ خود یا اس کے خاندان کے افراد کہیں باہر سے آئے تھے، کیونکہ جیسا آگے چل کر معلوم ہوگا کہ اس کا ایک بھائی گجرات میں مقیم تھا اور وہاں وہ بڑی دولت چھوڑ کر مرا تھا، حسب ذیل بیت[۱] دکن میں اس کی غیر ملکی حیثیت کی مظہر ہے:

اہل دکن از عیب ہنر را نشناسد　　　　یارب ز کجا نورس ما در دکن افتاد

ز خوبان دکن ہر دم تمنای وفا دارم　　　　عجب خوش سادہ لوحم، بیں چہ در دل مدعا دارم

اگرچہ دوسرا شعر اس کا قطعی ثبوت نہیں، لیکن خوبان دکن کی بے وفائی میں شاعر کے غیر ملکی ہونے کی داستان پنہاں معلوم ہوتی ہے۔

---

۱؎ دیوان ورق ۲۵ ب، ۶۲ ب (بالترتیب)

چہ گفتی تو تاریخ گفتم باد — ز دارالفنا شد بدار البقا ۱۰۱۹ھ

چو بشنید این مصرع دلپسند — ز شادیش بالید سرتا بپا

پس آنگہ سر و چشم بوسید گفت — ترا باد حافظ خدا و الدعا

۳۔ اس کا ایک بھائی ۱۰۳۹ھ میں جوان عمری میں مرا، اس کی موت پر یہ اشعار کہے تھے[1]:۔

در داکہ برادر عزیزم — یکبارہ چگونہ از جہاں رفت

تاریخ وفات او نوشتم — افسوس کہ از جہاں جواں رفت ۱۰۳۹ھ

۴۔ نورس کی تین اولادیں تھیں، ان کے لیے فرزند کا لفظ استعمال کیا ہے، معلوم نہیں ان میں لڑکے کتنے تھے اور لڑکیوں کی تعداد کتنی تھی، شاعر نے تینوں کی تاریخ ولادت کا ذکر ایک قطعہ میں کیا ہے[2]:

حضرت دادار جہاں آفرین — کرد سہ فرزند عنایت مرا

سال ولادت ز پی ہر یکی — خواستم از ہاتف مشکل کشا

زود ہماں لحظہ بگوش دلم — گفت غنا و غنی و اغنیا

غنا سے ۱۰۵۱ھ، غنی سے ۱۰۶۰ھ اور اغنیا سے ۱۰۶۲ھ تاریخ نکلتی ہے، اس سے واضح ہے تینوں فرزندوں کی تاریخ پیدائش علی الترتیب یہی تھیں، لیکن اس سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ یہ قطعہ تاریخ ۱۰۶۲ھ یا اس کے فوراً بعد کا ہوگا، تیسری اولاد کی پیدائش پر یہ قطعہ نظم کیا گیا ہوگا۔

۵۔ اپنے بھائی کے ترکے کے سلسلے میں اس کو دشواری کا سامنا کرنا پڑا، وہ گجرات میں مقیم تھا کافی سرمایہ چھوڑ کر مرا تھا، دفعتاً اس کے انتقال پر لوگوں نے اس کی جائداد پر قبضہ مخالفانہ کر لیا، نورس نے قاضی وقت کی خدمت میں ایک منظوم قطعہ پیش کیا، اس سے جاہ اور حکام کی باتیں معلوم ہوتی ہیں

وہاں یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ وہ گجرات سے عازم وطن تھا، گو وطن کا معاملہ تشنہ چھوڑ دیا گیا ہے۔ اس قطعہ کے ابیات یہ ہیں[1]:-

ای نائب محمد مرسل دریں دیار — شرع از تو روشن است چو از آفتاب ماہ

در خدمت تو مظلوم آید بصد نشاط — زیرا کہ پیش تست برابر گدا و شاہ

بشنو خدای را نفس ماجرای من — گر نشنوی تو پیش کہ گویم؟ چہ سازم؟ آہ

گجراتیاں کہ نیست بمن اختلاط شان — کردند روز در نظر من چو شب سیاہ

بود از برادر من بسیار نقد و جنس — از خرمنش بمن نرسیدہ بغیر کاہ

تسلیم می نمودندی پیش ازیں بعجز — مبلغ ہزار ہوں بمن خانماں تباہ

رضی نگشتم و نگرفتم دروغ نیست — دارم ز فاضلان زمانہ دو کس گواہ

حالا چہ شد کہ چوں نروم من بنزد شاہ — سویم نگہ کنند بسر کردہ کج کلاہ

بہر خدا معاملۂ من بجا طرآر — بر حکم شرع مصطفوی کن مرا نگاہ

پسند کز دیار تو سوی دیار خود — من ناامید گشتہ گذارم قدم براہ

تا ماہ و سال ہست گیتی نشستہ باد — برصدر شرع ذات شریعت بعز و جاہ

اس قطعہ سے قیاس کیا جاسکتا ہے کہ وہ کچھ دنوں گجرات میں رہا ہوگا، مگر گجرات اس کا وطن نہ تھا، البتہ بھائی کے ترکے کی وجہ سے اس کو وہاں سے تعلق رکھنا پڑا ہوگا۔ گجرات کے لوگوں کے برتاؤ سے اس کو بڑی ناامیدی ہوئی، اس لیے وہ نہ گجرات کو پسند کرتا تھا اور نہ گجراتیوں کو جیسا کہ محمد عادل شاہ کے وزیر خواص کے ہجو یہ قطعہ سے واضح ہوتا ہے۔

پادشاہا خواص خاں ماری است — درجہ در کار و بار دنیائی

---

[1] دیوان ورق ۷۹ / ب

بارہا دیدہ ام نزدیکش | بتر از شہر نیست صحرائی
بندۂ درگہ تو گر یابی | کو فلاطون بود بہ دانائی
منصبش دادہ گو حیراتی را | کہ ندانند نہ زدارائی
ہر کہ می بیندش ہمی گوید | سگ تشستہ بجای کیپائی

خاندیس کے مقابلے میں گجرات کی جو حیثیت اس کے نزدیک تھی اس کا ذکر آگے آتا ہے،

سکونت دکن | علاوہ خارجی[1] شہادت کے جو بہت اجمالی ہے، خود نورس کے دیوان سے اس امر کی پوری شہادت ملتی ہے کہ نورس کی عمر کا بڑا حصہ بیجاپور میں وہاں کے تین سلاطین یعنی ابراہیم ثانی، محمد اور علی ثانی کے تعلق سے گذرا، حسب ذیل ابیات سے اس کا ثبوت ملتا ہے۔

شہ[2] آنکس است بنزدم کہ چون مسمی خلیل | تمام کشور توراں فراگرفت وگذاشت

رسد[3] بمیر کہ از شاہ نورس ابراہیم الخ

پہلی بیت میں مسمی خلیل سے ابراہیم عادل شاہ کے سوا کوئی دوسرا نہیں مراد لیا جا سکتا، دوسری بیت میں ابراہیم کے ساتھ شاہ نورس کے لقب سے سارے شبہات دور ہو جاتے ہیں پہلی بیت کی توثیق اس بیت سے بھی ہو جاتی ہے:

شہ[4] عادل لقب ہر لحظہ فزایدسبی شادم | کہ ہمچو مولوی احمد سخنور پیشوا دارم

اگرچہ "شہ عادل لقب" سے ابراہیم اور اس کا بیٹا محمد دونوں مراد ہو سکتے ہیں، لیکن اس بیت کی موجودگی میں "مسمی خلیل" سے مراد عادل شاہی ابراہیم کے علاوہ کوئی دوسرا سلطان نہیں ہو سکتا، البتہ مولوی احمد کی شخصیت کا تعین بحالت موجودہ ممکن نہیں

محمد عادل شاہ سے نورس کے تعلقات کا اندازہ حسب ذیل امور سے کیا جا سکتا ہے:

---

[1] یعنی ابراہیم زبیری مولف بساتین السلاطین کی شہادت [2] دیوان ورق ۱۸ [3] ورق ۴۹ [4] ورق ۶۲ ب

۱۔ اس نے خواص خاں کے قتل کا واقعہ نقل کیا ہے جو ۱۰۴۵ھ میں پیش آیا تھا، قطعہ یہ ہے[1]،

ور زید چوں خلاف شہنشہ خواص خاں — ریحان بہ تیغ ہجو زریحان سرش برید
تاریخ اے خرد چہ نویسیم مرا بگو — گفتا ہمیں نویس کہ ریحان سرش برید ۱۰۴۵ھ

خواص خاں کا ریحان کے ہاتھوں قتل محمد عادل شاہ کے عہد کا مشہور واقعہ ہے ۔

۲۔ خواص خاں کے لیے نورس نے ایک ہجویہ قطعہ[2] لکھا تھا جس کا ذکر اوپر گذر چکا ہے ،

۳۔ پرندہ کے قلعہ کا مغلوں نے محاصرہ کیا تھا، لیکن ناکام ہو کر محاصرہ اٹھانے پر مجبور ہو گئے تھے، نورس نے اس موقع پر ایک قطعہ[3] نظم کیا تھا جس کے آخری مصرع "تاریخ شد چنیں کہ" زمانہ مجمل شدہ" سے اس واقعہ کی تاریخ ۱۰۴۵ھ نکلتی ہے، تاریخی کتب سے بھی اس واقعہ کی توثیق ہوتی ہے، اس سے اس زمانہ میں نورس کا قیام بیجاپور کسی مزید ثبوت کا محتاج نہیں رہ جاتا،

محمد عادل شاہ کی وفات پر ایک قطعہ کہا ہے، جو حسب[4] ذیل ہے،

خاقان خدا پرست ہمنام حبیب — کش بود بدوش تخت مسند دایم
بر تخت نشست ملک رانی کردی — بر حکم شریف شرع احمد دایم
می خواست ز عقل چوں مورخ نورس — تاریخ خدیو خلد مرقد دایم
من زود بدو بیان ہاتف گفتم — سلطان بہشتیاں محمد دایم

"سلطان بہشتیاں محمد دائم" سے ۱۰۶۵ھ تاریخ نکلتی ہے، حالانکہ بادشاہ کی وفات ۱۰۶۷ھ[5] میں ہوئی، معلوم نہیں یہ غلطی کس طرح ہوئی ،

---

[1] دیوان ورق ۱۸۰ [2] ورق ۸۰ب، ۱۷۹ [3] ورق ۱۸۰ [4] ورق ۸۶ب [5] ابراہیم زبیری نے بساتین (ص ۳۲۵) میں یہی تاریخ درج کی اور "عاقبت محمد محمود شد" سے اسکی توثیق کی ہے لیکن تاریخ عادلشاہی مولفہ نوراللہ ص ۵۵ (طبع حیدرآباد ۱۳۰۹ھ) میں وفات کی تاریخ ۲۹ محرم ۱۰۶۶ھ لفظوں میں درج ہے، میرے خیال میں ۱۰۶۲ھ کی جگہ ۱۰۶۷ھ ہونا چاہیے۔

علی عادلشاہ ثانی کی تخت نشینی پر اس نے دو رباعیاں لکھی تھیں، ان سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ اس کی تخت نشینی پر نورس بیجاپور میں مقیم تھا، وہ رباعیاں یہ ہیں،

تاب[1] مرحسن طلب افزای علی ۔۔۔ آب گہر نطق طرب زای علی
برتخت چو بنشست بدولت گفتم ۔۔۔ تاریخ شہ گیتی آرای علی

زیبندہ چتر و تخت و دیہیم علی ۔۔۔ بخشندہ گوہر و زر و سیم علی
تاریخ جلوسش ز خرد جستم گفت ۔۔۔ شد بعد محمد شہ اقلیم علی

پہلی رباعی سے ۱۰۶۶ھ اور دوسری سے ۱۰۶۵ھ تاریخ نکلتی ہے، معلوم نہیں غلط فہمی کی بنیاد کیا ہے،

دورۂ خاندیس | دیوان کے ایک شعر سے واضح ہوتا ہے کہ نورس دکن سے خاندیس گیا تھا، اگرچہ قطعی طور پر اس قیام کی نوعیت نہیں معلوم لیکن وہ مدت دراز تک دکن یعنی بیجاپور میں رہا ہے، اس سے قیاس کیا گیا ہے کہ خاندیس میں اس کا قیام عارضی رہا ہوگا، اس کے باوجود علی عادلشاہ کے دور میں بیجاپور سے خاندیس منتقل ہونے کا قیاس پوری طرح واضح نہیں ہوتا، اور گجرات، دکن، خاندیس کے قیام کی تاریخی ترتیب پوری طرح واضح نہیں ہوتی، بہرحال حسب ذیل شعر سے قیام گجرات ثابت ہے،

نورس و گر از دکن بخاندیس ۔۔۔ از بہر حسن محمد آمد

معلوم نہیں حسن محمد کون بزرگ تھے، جن کی کشش نورس کو دکن سے گجرات کھینچ لے گئی تھی،

---

[1] ورق ۹۲ الف [2] ورق ۹۲ ب ، نوراللہ نے تاریخ علی عادلشاہی (ص ۵۰) میں حسب ذیل تین تاریخیں درج کی ہیں:

بہر سال جلوس شاہ دکن ۔۔۔ گفت ہاتف سحر بصوت جلی
نیست آخر دریں سخن حرفی ۔۔۔ جانشین محمد است علی = ۱۰۷۷ - ۱ = ۱۰۷۶ھ

نوبت شاہی زدہ بعد محمد علی

[illegible]

حسب ذیل قطعے[5] سے گجرات پر خاندیس کی فوقیت ظاہر ہوتی ہے :

جلال الانام افصحی آنکہ چرخ — زتیروھش دادہ کلک ودوات
زرشک معانی والفاظ او — ترو خشک گشتہ گلاب ونبات
زدیوان رنگین او ہر غزل — بود تحفۂ شاعران ہرات
از و سرزدہ دی کہ درہند نیست — چو گجرات خاندیس مینو صفات
زمہر و محبت کہ دیدم درو — ندیدم در آباد و در اجہات
ز سابرمتی زندگی یافتم — کہ ہست آب او ہمچو آب حیات
مرا از روی آہستگی گفتمش — کہ اے عقل تو آگہ از کائنات
چہ نسبت بخاندیس گجرات را — کہ خاندیس دیس است و گجرات رات
بشادی ہزار آفریں کرد و گفت — خدا حارثت باد از حادثات

معلوم نہیں جلال الانام افصحی کون شاعر تھے، جن کا نشو و نما گجرات میں ہوا تھا اور بعضوں نے دریائے سابرمتی کے پانی میں آب حیات کی تاثیر پائی تھی، نہ اس شاعر کا ذکر ہیں ملتا ہے اور نہ اس کے کلام کا نمونہ دستیاب ہوتا ہے، نورس نے خاندیس اور گجرات یں وہی فرق پایا جو دن اور رات میں ہوتا ہے،

پیدائش اور عمر | نورس کی پیدائش اور عمر کے بارے میں کسی خارجی ذرائع سے کسی اطلاع کی توقع ہیں کیجا سکتی، اس کے دیوان سے بھی اس سلسلہ میں کوئی خاص رہنمائی نہیں حاصل ہوتی، لبتہ بعض امور ایسے ہیں جن سے اس پر کچھ روشنی پڑتی ہے۔ اس کی والدہ کی وفات ۱۰۱۹ھ[6] یں ہوئی، اس کے دیوان میں ایک قطعہ ہے، جس سے یہی تاریخ نکلتی ہے۔ ایک دوسرا

---

[5] ورق ۸۳ ب [6] ورق ۱۰۳

قطعہ[۲] ۱۰۲۳ھ کا ہے جو کسی بزرگ عتیق اللہ کے روضہ[۳] کی تعمیر پر لکھا گیا ہے، تیسرا قطعہ[۴] ۱۰۲۶ھ کا معلوم ہوتا ہے جس میں عباس نامی کسی آدمی کے مرنے پر اس کی ہجو ہے، ان قطعات سے ہم اس نتیجہ پر پہنچتے ہیں کہ ۱۰۱۹ھ میں وہ شاعری کرتا تھا، اس لیے قیاس ہوتا ہے کہ وہ اپنی عمر کی تیسری دہائی میں (یعنی ۲۰ - ۳۰ سال) ہوگا، اور اس کی پیدائش ۹۸۹ھ اور ۹۹۹ھ کے درمیان ہوئی ہوگی، لیکن اس سلسلے میں ایک قابل توجہ بات یہ ہے کہ اس نے اپنی تین اولادوں کی تاریخ پیدائش ۱۰۵۱ھ، ۱۰۶۰ھ، اور ۱۰۶۲ھ لکھی ہے، پہلی اولاد کی پیدائش کے وقت اسکی عمر کم سے کم ۵۲ سال، دوسرے کے وقت ۶۱ سال اور تیسرے کے موقع پر ۶۳ سال کی ہوگی. ۵۲ سال سے پہلے اولاد نہ ہونے کی توجیہ اس کے علاوہ کیا ہوسکتی ہے کہ اس کی شادی دیر میں ہوئی ہو، یا پہلی بیوی سے کوئی اولاد نہ ہوئی ہو، سب اولادیں دوسری بیوی سے ہوں، بہرحال یہ تقریباً مسلم ہے کہ نورس نے لمبی عمر پائی تھی، اسکے دیوان میں ایک قطعہ ہے جس سے ۱۰۶۹ھ[۵] ہجری تاریخ نکلتی ہے، اگرچہ اس کے بعد بھی اس نے اشعار کہے ہوں گے، لیکن اگر اسی کو اس کا آخری منظومہ قرار دیا جائے تب بھی اس کی شاعری کی مدت پچاس سال سے زیادہ ہوتی ہے.

مذہب | نورس سنی المذہب تھا، اور حضرت عبدالقادر جیلانی سے گہری عقیدت رکھتا تھا اور جیسا کہ عرض کیا جا چکا ہے، بظاہر اس کا نام اس کے خاندان کی گہری عقیدت کی غمازی کرتا ہے، اس کے دیوان میں دو غزلیں ہیں جن سے یہ حقیقت پوری طرح واضح ہوتی ہے، مثلاً ملاحظہ ہو:

مکۂ ما مستند ان کوی عبدالقادر است ‏ ‏ کعبۂ ما در دمند ان کوی عبدالقادر است

درد ما داروی شافی نشد وار وی کس ‏ ‏ داروی شافی آں داروی عبدالقادر است

ہر دو عالم را مشام جاں معطر جاوداں ‏ ‏ از نسیم زاد مشکیں روی عبدالقادر است

---

۱ ورق ۲۹ب ۲ ورق ۱۸۸ا ۳ ایضاً ۴ ورق ۲۰۸ب ۵ ورق ۱۸ا

| | |
|---|---|
| ...ہ سبت از اتقیا در ہر کرامت از اولیا | ...دے او چو روز و شبے عبدالقادر است |
| ہمیشہ خاک روبد از جناب روضہ اش | مہر گردوں را بکف جاروی عبدالقادر است |
| ...ر اصحاب کرام ... و پیغمبراں | فتح دیں از قوت بازوی عبدالقادر است |
| ...برای زاہداں محراب مسجد کردہ اند | نورسی محراب ما ابروی عبدالقادر است |
| ...ہنشۂ بغداد کز غوث الثقلین است | صد فخر از و ہم بحسن ہم بحسین است |
| ...رس اثر سجدۂ درگاہ رفیعش | ہر جبہہ ما موجب صد زینت و زین است |

اس آخری بیت سے قیاس ہوتا ہے کہ نورس کو حضرت عبدالقادر جیلانی کے روضہ ...ا زیارت کا شرف بھی حاصل ہوا تھا۔ (باقی)

---

# فاتح ہند محمد بن قاسم ثقفیؒ

از جناب مولانا قاضی اطہر صاحب مبارکپوری اڈیٹر البلاغ بمبئی

ہندوستان کی ابتدائی اسلامی فتوحات میں طائف کے قبیلۂ بنو ثقیف کا بڑا حصہ ہے، خاص طور سے ان میں آل ابی العاصی ثقفی اور آل ابی عقیل ثقفی نے اس سلسلہ میں بڑا شاندار کارنامہ انجام دیا ہے۔ عہد فاروقی میں عثمان حکم، مغیرہ بنو ابی العاصی ثقفی رضی اللہ عنہم نے یہاں غزوات و فتوحات کی ابتدا کی، اور عہد اموی میں محمد بن قاسم ثقفی اور ان کے صاحبزادے عمرو بن محمد بن قاسم نے شاندار فتوحات حاصل کیں، اور اس میں حجاج بن یوسف کی توجہ نے بڑا کام کیا، محمد بن قاسمؒ نے اپنی جوانی کے بہترین ایام یہاں کی فتوحات و غزوات کی نذر کر کے اس ملک کو اسلام کی دولت اور یقین و ایمان کی تازگی بخشی، اس اعتبار سے وہ تنہا "فاتح ہند" کے لقب کے مستحق ہیں، مگر افسوس ہے کہ اسلام کے اس عظیم فاتح کے حالات موجودہ تاریخوں میں نہ ہونے کے برابر ہیں، صرف بلاذری اور یعقوبی میں کچھ روایات ہیں، مگر وہ اتنی مختصر اور نامکمل ہیں کہ ان کو اس کی فہرست کہنا چاہیے، علی بن حامد کا فتح نامہ سندھ (چچ نامہ) بہت بعد کی تصنیف ہے، اس میں جو کچھ ہے محمد بن قاسم کی فتوحات کے متعلق ہے جس کا تعلق رزم سے ہے۔ واقدی کی کتاب اخبار فتوح بلد السند اور مدائنی کی کتاب ثغر الہند، کتاب عمال الہند اور کتاب [illegible] کہ ان میں محمد بن قاسم کی فتوحات کی طرح ان کے سوانح و حالات بھی رہے ہوں گے، مگر یہ صفحۂ روزگار سے مٹ چکی ہیں اور صرف ان کے نام باقی رہ گئے ہیں۔

بعد کے تذکرہ نگاروں نے محمد بن قاسمؒ کے حالات جہاں تک مل سکے مرتب کیے، مگر ظاہر ہے کہ جب کسی شخصیت کے حالات ہی نہ ملتے ہوں تو اسکی جامع اور مفصل و مکمل سوانح عمری کیسے لکھی جا سکتی ہے؟ اس لیے محمد بن قاسمؒ کے سوانح پر بہت کم لکھا گیا ہے۔ اور ضرورت تھی کہ اس سلسلے میں تحقیق و جستجو جاری رکھی جائے، یہ مقالہ اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔ اس میں کوشش کی گئی ہے کہ محمد بن قاسمؒ کے بارے میں جتنے معلومات بھی مل سکیں جمع کر دیے جائیں۔ اس مضمون میں بعض اہم گوشوں پر روشنی ڈالی گئی ہے اور محمد بن قاسمؒ کی شیراز و فارس کی نظامت و امارت، ہندوستان کی فتوحات کے وقت ان کی عمر اور ان کے صاحبزادے عمر بن محمد بن قاسم کے حالات پر خاص طور پر توجہ کی گئی ہے اور سندھ و ہند کی فتوحات کا سرسری جائزہ لیا گیا ہے، اس کی تفصیل کے لیے ایک مستقل کتاب کی ضرورت ہے۔

**نام و نسب اور خاندان** محمد بن قاسم ثقفی متوفی سنہ ۹۶ھ کا سلسلۂ نسب یہ ہے: محمد بن قاسم بن محمد بن حکم بن ابو عقیل بن مسعود بن عامر بن معتب بن مالک بن کعب بن عمرو بن سعد بن عوف بن قسی۔ قسی کا لقب ثقیف ہے۔ اس کی شہرت کی وجہ سے اصل نام دب گیا، اور اسی کی نسبت سے اس قبیلہ کے افراد بنو ثقیف کہلائے۔ بعد میں بنو ثقیف دو طبقوں میں منقسم ہو گئے، احلاف اور بنو مالک، محمد بن قاسم طبقۂ احلاف کی شاخ آل ابی عقیل سے تعلق رکھتے تھے۔

احلاف میں اسلامی تاریخ میں سب سے پہلا نام حضرت معتب بن مالک بن کعب رضی اللہ عنہ کا ملتا ہے، جنھوں نے اسلام قبول کیا، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو قبیلۂ ثقیف میں اسلام کا داعی و مبلغ بنا کر بھیجا، مگر بنو ثقیف نے دعوتِ اسلام پر لبیک کہنے کے بجائے حضرت معتبؓ کو شہید کر دیا۔

ابو عقیل بن مسعود ثقفی کی اولاد میں اموی دورِ خلافت میں کئی نامور امراء، و حکام اور مجاہدین

---

۱؎ جمہرۃ انساب العرب ص ۲۶۶ و ۲۶۷، کتاب المعارف ص ۱۳۴

